کا فاصلہ ایک ہی نسبت کے ساتھ کسی معین حرارت کے نشان سے تقسیم کیا جاتا ہے

اسلئے س: ف-۳۲: ر:: ۱۰۰: ۱۸۰: ۸۰

:: ۵ : ۹ : ۴

یا س/۵ = ف-۳۲/۹ = ر/۴ یہہ بات فرض کی گئی ہے کہ درجہ حرارت جسکو نقطہ جوش آب ظاہر کرتا ہے سب آلات مین ایک ہی ہے

مقیاس الحرارت کے بھرنے اور نقاط انجماد و احتراق کے تقرر کا طریقہ اس باب کی اخیر مین دیا جاویگا

**دفعہ ۷۳** - کرہ ہوا کا دباؤ - ٹوری چیلی صاحب کا تجربہ

کرہ ہوائی کا عمل ٹوری چیلی صاحب کے تجربہ سے ثابت ہوگیا - ٹوری چیلی صاحب نے ایک نلکی آ ب جو طول مین ۳۲ انچہ یا ۳۲ سے زیادہ تہی اور جسکا سرا آ کہلا تھا اور سرا ب مندہ تہا لیکن اوراوسکو پارہ سے بہر کر اور آ کو انگوٹھی سے بند کر کر نلکی کو معکوس کر دیا اور سرا آ ایک پارہ کے پیالہ مین ڈبو دیا تو دیکہا گیا کہ پارہ تہورے سے دور تک نلکی مین اوترا اور نلکی کے سہری پر خلا ہوگیا لیکن پیالہ کے پارہ کے سطح سے ۲۹ یا ۳۰ انچہ کے بلندی پر پارہ ٹہیر گیا تو اس سے معلوم ہوا کہ کرہ ہوائی کا دباو جو کہ پیالہ کے پارہ کے سطح پر عمل کرتا ہے منتقل ہوکر نلکی مین پارہ کے قلم کو سہارتا ہے اور اس سے ہم کو کرہ ہوائی کے مقدار ماپنے کا ذریعہ حاصل ہوا حقیقت مین نلکی مین پارہ کے قلم کا وزن جو پیالہ کے سطح کے اوپر اونچا ہے اوس کرہ ہوائی کے دباو کے برابر ہے جو کہ اوس رقبہ پر عمل کرتا ہے جو نلکی کے سہری کے رقبہ کے برابر ہے اور اس دباو کی مقدار ۱۵ پونڈ فی مربع انچہ ہے

**دفعہ ۷۴** ہوا مین وزن ہوتا ہے - اسکا ثبوت یہہ ہے کہ ایک شیشی کو ہوائی بہر کر

سب سے بہتر شراب مستعمل ہوتا ہے کیونکہ اون برودت مین پارہ جم جاتا ہے۔

**دفعہ ۱۷** ۔ سیمابی مقیاس الحرارت کانچ کے ایک باریک نلکی ہوتی ہے جسکی سرے پر
ایک گرہ مجوف ہوتا ہے اور اوسکا دوسرا سرا اسطرح سے بند کیا ہوا ہوتا ہے کہ نلکی مین ہوا کا
نام تک باقی نہین رہنے پاتا اور اس گرہ مین پارہ بھرا ہوا ہوتا ہے اور یہہ پارہ نلکی کے کچھ حصہ
مین بھی پہیلا ہوا ہوتا ہے اور پارہ اور نلکی کے اوپر کے سرے کی درمیان کا فاصلہ بالکل خلا ہوتا ہے

نقطہ احتراق
۸۰ ۱۰۰ ۲۱۲
نقطہ انجماد
صفر صفر ۳۲

یہہ خیال رکھنا چاہیے کہ کانچ کی نلکی کا حجم
حرارت کی زیادتی سے بڑہتا ہے اور
اسیطرح سے پارہ کا حجم بہی بڑہتا ہے
تو ظاہرا زیادتی کانچ کے نلکی کے حجم کے زیادتی
اور پارہ کی اصلی زیادتی کا فرق ہوتا ہے

یہہ آلہ مقیاس الحرارت کئی قسم کا ہوتا ہے (اوّل) **سنٹی گریڈ** جسمین نقطہ انجماد پر نشان
صفر کا ہوتا ہے اور نقطہ احتراق (یعنی جبکہ پانی کہولنے لگتا ہے) پر نشان ۱۰۰ درجہ کا
اور درمیان کا فاصلہ ۱۰۰ مساوی حصص مین تقسیم ہوتا ہے جسکو درجے کہتے ہین ۔
(دویم) **فارن ہیٹ** کا مقیاس الحرارت اسمین نقطہ انجماد پر ۳۲ درجہ کا نشان
ہوتا ہے اور نقطہ احتراق پر ۲۱۲ درجہ کا (سیوم) **رومر** کا مقیاس الحرارت جسمین نقطہ
انجماد پر نشان صفر درجہ کا ہوتا ہے اور پانی کہولنے کا نقطہ احتراق ۸۰ درجہ پر

**دفعہ ۲۷** مختلف آلات مقیاس الحرارت کے درجون کا مقابلہ ۔

فرض کرو کہ س ف اور ر درجون کے تعداد ہے جو ایک حرارت کے مقدار کو مختلف
آلات پر ظاہر کرتے ہین چونکہ ہر ایک صورت مین نقطہ انجماد پر اور نقطہ جوش آب کے درمیان

ہوتی ہے
گلاس کو حالت عمودے مین پانی مین ڈبو دین کہین اور اوسکو اسطرح
کہ ہوا باہر نجانے پاوے تو معلوم ہوگا کہ گلاس کے اندر کے پانی کی سطح باہر کے پانی کے
سطح سے نیچے ہوگی۔ یہہ بات ظاہر ہے کہ اندر کے ہوا کا دباو پانی کے اوس دباو کے
برابر ہے جو گلاس کے اندرونی سطح کے اوپر ہے جو کہ بیرونی سطح کے دباو اور اوس دباو
کے مجموعہ کے برابر ہے جو کہ سطح اندرونی کے گہرائی کے وجہ سے پیدا ہوا ہے۔ اسلئے اندرونی
ہوا جسکا حجم کم ہوتا ہے زیادہ دباو رکھتی ہے

## دفعہ ۶۹ حرارت کا اثر

تجربہ سے معلوم ہوا ہے کہ اگر حرارت زیادہ کیجاوے تو اوس ہوا کی لچکدار طاقت
جسکا حجم گھٹ بڑہ نہین سکتا زیادہ ہوجاتی ہے لیکن اگر ہوا کا حجم گھٹ بڑہ سکتا ہو اور دباو ویسی ہی رہے تو اوسکی حجم مین ترقی آجاویگی
فرض کرو کہ پچکاری کے اسطوانہ کے اندر کے ہوا کے حرارت زیادہ کرین تو دستہ اوپر
اوٹھہ جاویگا اور اگر وہ اوٹھہ نہ سکے تو اوسکی قایم رکھنے کے لئے جو طاقت درکار ہے وہ حرارت
کے ابزادی کے ساتھہ زیادہ ہوجاویگی۔

## دفعہ ۷۰ - آلہ مقیاس الحرارت

عام قاعدہ ہے کہ اجسام حرارت کے عمل سے حجم مین بڑہتی ہین اور برودت کی باعث سے
گھٹتی ہین اور حرارت کی ماپنے کا طریقہ کسی جوہر معین کے حجم کا گھٹاو و بڑہاو کے مقدار کے
مشاہدہ کرنے سے حاصل ہوسکتا ہے۔
عمومی حرارتون کے ماپنے کے لئے پارہ کا استعمال ہوتا ہے لیکن بڑے درجے کے حرارتون کے
لئے کئی قسم کے دہات مستعمل ہوتی ہے اور بہت کم درجہ کے حرارت کے لئے الکوہل یعنی

# باب پنجم

## ہوائیات

۶۸ لچکدار سیال کا دباو بالکل اوسی طریقہ سے ماپا جاتا ہے جیسے کہ مایع کا دباو اور یہہ بات پہلی بیان کی گئی ہے کہ ہرایک سمت مین دباو کا ساوی ہونا اور دباو کی انتقال کے خاصتین مایعات اور ہوائیات دونو مین مشترک ہین

لیکن مایعات اور ہوائیات مین یہہ فرق ہے کہ مایعات کی دباو کا باعث فقط اوسکا وزن ہے یا کسی بیرونی دباو کے لگانے سے پیدا ہوتا ہے لیکن ہوائیات کا دباو (اگرچہ کشش ثقل سے موثر ہوتا ہے) اکثر اوسکی مقدار حجم اور درجہ حرارت پر منحصر ہے ایک عام پچکارے کا عمل کرہ ہوا کے لچکدار ہونی کے بہت عمدہ مثال ہے اگر پچکاری کی ڈاٹ باہر کہینچ لے جاوے اور اوسکا منہہ بند کر دیا جاوے تو دستہ کو تہورے سے دور اندر دبانے کے لئے بہت طاقت درکار ہوگے اور اگر پچکاری بالکل ہوا بند ہو تو دستہ کو تمام پچکاری مین دبانے کے لئے بڑے مقدار طاقت کی درکار ہوگی - علاوہ ازین اس پچکاری کے تجربہ سے معلوم ہوتا ہے کہ جسقدر ہوا پچکاری کے اندر حجم مین کم ہوتے جائیگے اوسیقدر دباو بڑہتا جاویگا - اگر دستہ کو اندر دباکر چہوڑ دیوین تو اندر کے ہوا اپنے اصلی حجم مین پہیل کر اوسکو الٹا ہٹا دیویگی

دوسری سادہ مثال ایک گلاس سرنگون کو پانی مین ڈبونے سے حاصل

اِسطرح پکڑ رکہا ہے کہ اوسکا محور افقی ہے تو اوس پر حاصل دباؤ کی مقدار اور سمت عمل معلوم کرو جو کہ سطح منحنی کے نصف حصہ زیرین پر ہے اور اگر اسطوانہ محور عمودی ہو تو اوسی سطح پہ حاصل دباؤ کی مقدار اور سمت عمل معلوم کرو

(۲۲) ایک مجسم اسطوانہ جسکا ایک سرا کرہ کی شکل کا ہے پانی مین تیرتا ہے اِسطرح کہ سطح کروی کا ایک جزو غرق ہے تو سب سے زیادہ بلندی جہانتک استقلال اعتدال قایم رہے معلوم کرو

(۲۳) ایک مجسم کی بابت جو غیر لچکدار سیال مین تیرتا ہے مشاہدہ کیا گیا ہے کہ وہ مختلف اوقات مین جبکہ ہوائی محیط کی کثافت جداگانہ ف ف۲ ف۳ ہے تو جسم کی ہ۱ ہ۲ ہ۳ حجم سطح روی کے اوپر رہتے ہین تو ثابت کرو کہ

$$\frac{ف_2 - ف_3}{ہ_1} + \frac{ف_3 - ف_1}{ہ_2} + \frac{ف_1 - ف_2}{ہ_3} = 0$$

(۲۴) ایک حصہ بالائی مخروط مستدیر کا جو ایک سطح کے کاٹنے سے پیدا ہوا ہے جو اوسکو محور کے عمود دار تنصیف کرتی ہے پانی مین تیرتا ہے۔ اِسطرح کہ اوسکا چہوٹا سرا سیال مین ہے اور محور نصف ڈوبا ہوا ہے تو مخروط اور سیال کی کثافتون کا مقابلہ کرو

(۲۵) ایک مجسم مخروط اور مجسم نصف کرہ جنکے قاعدے مساوی ہین دونو پیوستہ کردیے گئے ہین اِسطرح کہ قاعدہ پہ قاعدہ منطبق ہو جاوے اور یہ مجموعہ پانی مین تیرتا ہے اِسطرح کہ سطح کرویکا کسیقدر رقم وغرق ہے تو مخروط کی بلندی معلوم کرو تا کہ اعتدال نہ مستقل ہو اور نہ غیر

عمودی ہے اور راس اوپر کی طرف ہے اور اوس سیال کی کثافت کو
جس مین وہ تیرتی ہے مخروط کی کثافت سے
۲۷ : ۱۹ کی نسبت ہے ؤ

(۱۷) ایک کاغذی مستقیم الاضلاع ا ب ج د کے نقطہ ب پر ایک وزن لگا ہوا ہے
اور وہ مستقیم الاضلاع پانی مین اسطرح تیرتا ہے کہ اوسکی سطح عمودی اور قطر اج
روی سطح مین ہے تو ثابت کرو کہ سیال کا وزن مخصوصہ کاغذ کے وزن مخصوصہ ہی
سے ۳ چند ہی ؤ

(۱۸) ایک مجسم بعید البیضوی ایک سیال مین تیرتا ہے اور اسطرح کہ اوسکا محور
عمودی ہے اور راس نیچے کی طرف بعید البیضوی اور سیال کی کثافتین معلوم
ہین تو بتلاؤ کہ راس کی گہرائی روی سطح کے نیچے کسقدر ہوگی ؤ

(۱۹) ایک جہاز سمندر سے دریا مین آتا ہے اور دو انچہ اور غرق ہوجاتا ہے اور
جبکہ اوسپر سے ۱۰ ٹن اسباب اوتار لیتے ہین تو ۱½ انچہ اوٹھ جاتا ہے تو جہاز اور
اسباب کا وزن دریافت کرو۔ سمندر کے پانی کا وزن مخصوصہ ۱٫۰۲۵ اور انچہ ۴
افقی تراشین جہاز سمندر کی سطح سے دو انچہ اوپر تک مستقل ہے ؤ

(۲۰) ایک اسطوانہ نما برتن جسکا نصف قطر ن ہے اور بلندی ط ہے ۳
چوتہائی پانی سے پر ہے تو سب سے بڑا اسطوانہ معلوم کرو جسکا نصف قطر ن ہے
ہو اور وزن مخصوصہ ۵ ہو کہ اوسکو پانی مین رکہین تو پانی اوسکے اوپر سے نہ گذر جاوے
اسطوانون کی محور عمودی ہون اور ن کی مقدار ن سے کم ہو۔ ؤ

(۲۱) ایک مجوف اسطوانہ پانی سے لبون تک بھرا ہوا ہے اور بند کر کے اوسکو

کچھہ زاویہ بناوے ؎

(۹) ایک تیرنے والی جسم کے غیر مغروقہ حصہ کا وزن معلوم ہی جسم کا وزن مخصوصہ معلوم کرو تاکہ اسکا حجم حتی الامکان نہایت کم ہو ؎

(۱۰) ایک اسطوانہ نما کانچ کا پیالہ ہ اونس وزنین ہی اوسکا بیرونی نصف قطر ۲ انچہ ہے اور بلندی ۴ انچہ - اگر وہ پانی مین اسطرح تیرے کہ اوسکا محور عمودی ہو تو ثابت کرو کہ اوسکے غرق کرنیکو کسقدر زائد وزن اوسپر رکھا جاوی ؎

(۱۱) ایک تن جو شکلمین اسطوانہ مذکور بالا کی نصف کی مانند ہے جب اوسکے دونو سرے بند ہون پانی مین تیرتا ہی اور اوسکے انجام عمودی ہین تو کسقدر وزن اوسکی مرکز مین رکھین جو اسطوانہ کو بالکل غرق کر دے ؎

(۱۲) ایک چوبدستی جسکا وزن وہ ہے پانی مین تیرتی ہے اور عمودی سے زاویہ بناتی ہے اور ایک ایسی شی جسکا وزن وہ ہے اوسکی نیچے کی سر پر لگی ہوئی ہے اگر پانیکی کثافت اوسکی کثافت سے چہار چند ہو تو ثابت کرو

(۱۳) ایک چوبدستی پانی مین تیرتی ہی اور اسکا ایکنجو پانی مین غرق ہی اور ایک سر کیطرف ایسی دہاگہ کے ذریعہ سے سہارا ہوا ہے اگر غیر مغروقہ حصہ مستقل ہے تو ثابت کرو کہ دہاگہ کا تناؤ اوس زاویہ سے کچھہ تعلق نہین رکھتا جو چوبدستی عمودی سے بناتی ہے ؎

(۱۴) ایک گول گہوگہ جسکی بیرونی اور اندرونی نصف قطر معلوم ہین پانی مین تیرتا ہے اسطرح کہ آدہا گہونگہ پانیکے اندر رہتا ہے بہ نسبت پانیکی کہ کثافت کی اوسکی کثافت معلوم کرو

(۱۵) ایک وزندار مجوف مخروط جو کہ ایک قاعدہ سے بند کی گئی ہے اور قاعدہ بالکل ہموزن کناے پانی مین غرق ہے تو کسقدر طاقت اوسکو سہار سکیگی کہ اوسکا محور افقی رہے ؎

(۱۶) ایک مجسم مخروط کا محل اعتدال معلوم کرو جبکہ وہ اسطرح تیرتی ہے کہ اوسکا راس

(٣) ایک کاغذی مثلث متساوی الساقین اسطرح تیرتا ہے کہ اوسکا قاعدہ افقی ہے اور
ایسی مایع کی روی سطح کے نیچے ہے جسکی کثافت کاغذ سے دوگنی ہے تو
محل اعتدال معلوم کرو ؎

(٤) ایک مجسم مخروط پانی مین تیرتے ہے اسطرح کہ اوسکا محور مایع مین عمودی ہے
اور اوس مایع کی کثافت مخروط کی کثافت سے دوچند ہے تو صورتہاے ذیل
مین حصص محور غرقشدہ کا مقابلہ کرو (١) جبکہ راس اوپر کی طرف ہو (٢) جبکہ نیچے کی
طرف ہو ؎

(٥) اگر ایک جسم کا وزن تین مایعات مین جداگانہ $و_1$ $و_2$ $و_3$ او وزن مخصوص
$ص_1$ $ص_2$ $ص_3$ ہے تو ثابت کرو کہ $و_1 (ص_2 - ص_3) + و_2 (ص_3 - ص_1)$
$+ و_3 (ص_1 - ص_2) = 0$

(٦) ایک کاغذی مثلث متساوی الاضلاع آ سے لٹکا ہوا حالت سکون مین
ہے جبکہ ضلع آب عمودی ہے اور ضلع آج کے ایک وزندار سیال کے روی
سطح تنصیف کرے تو ثابت کرو کہ کاغذ اور سیال کی کثافتون مین ١٥ : ١٦
کی نسبت ہے ؎

(٧) ایک عمودی اسطوانہ جسکی کثافت $\frac{٣ف}{٢}$ ہے دو مایعات مین تیرتا ہے
اوپر والی مایع کی کثافت ف ہے اور نیچے والی کی ٢ف اگر اسطوانہ کا طول اوپر
والی مایع کی گہرائی سے دوچند ہو تو اوسکا محل اعتدال معلوم کرو ؎

(٨) ایک چوبدستی مین ایکطرف سیسہ لگا ہوا ہے اگر سیسہ کا وزن چوبدستی کے وزن
سے نصف ہو اور حجم کا کچھہ خیال نہ کرین تو ایسی مایع کی کثافت بتلاؤ جس مین وہ تیر کر خط

رکہا گیا ہے اور پہر اُسطوانہ کی بلندی سے دوچند اونچائی تک پانی ڈالا گیا تو نکڑیکا دباؤ برتن کے قاعدہ پر کیا ہوگا ؟

(۱۵) دو اسطوانہ نما برتنین جنمین تعلق سیالات ہین اور جو افقی سطح پر ایک دوسری کے پاس قایم ہین بیچ ایک افقی نلکے کے ذریعہ سے سطح کے متصل ہین ملائے گئے ہین۔ اور جبکہ اونکے درمیان رستہ جاری کرو یا تو بتلاؤ کہ کون مثلاً سیال اپنے برتن مین ہی دوسرے برتن مین چلا جاویگا ۔ ؟

(۱۶) دو اجسام حجم معین اور وزن مخصوصہ معین کے ایک دھاگہ کے ذریعہ سے جو چرخے کے اوپر ہوکر گذرتا ہے ملے ہوئے ہین اور پانی مین غرق ہے تو اعتدال کی شرط بتلاؤ ؟

# امثلہ باب ۴

(۱) ایک یکسان کثافت والا جسم مُصْمت ایک ایسی سیال مین تیرتا ہے جسکا وزن مخصوصہ اوس جسم کے وزن مخصوصہ سے دوچند ہے تو ثابت کرو کہ اگر اوسکو معکوس کردین تو بہی حالت اعتدال کی ساتہہ تیرتا رہیگا ۔ ؟

(۲) برف کا ایک ڈلا جسکا حجم ایک مکعب گز ہے پانی مین ہوتا ہے اور ۵/۶ اوسکے حجم کا پانی کے سطح پر ہے اور برف مین ایک سنگ سُرخ کا ایک ٹکڑا ابہی لگا ہوا ہے اگر برف اور سنگ سُرخ کے اوزان مخصوصہ جداگانہ ۹۱۸ء اور ۲ء۶۵ ہون تو پتھر کا حجم بتلاؤ ؟

(۷) ایک اُسطوانہ عمود دار ایک سیال مین تیرتا ہے اور اوسکے طول مین سے ۸ فیٹ روئی سطح کے اوپر ہین۔ اسطوانہ کا تمام طول معلوم کرو ۔

(۸) ایک جسم ایک سیال مین تیرتا ہے تو ۳/۴ حصہ اوسکے حجم کا غرق ہوجاتا ہے اور دوسرے سیال مین ۵/۶ حصہ دونو سیالات کے اوزان مخصوصہ کا مقابلہ کرو ۔

(۹) ایک اسطوانہ لکڑیکا ۲ فیٹ لنبائی مین اپنے وزن مخصوصہ سے دوچند وزن والے سیال مین تیرتا ہے اور اوسکا محور عمودی ہے تو تبلاؤ کہ اول مین جو اوسکو جدا کیا ۲ انچہ اوپر اوٹھاوسے اور ۲ انچہ نیچے کرد۔ کیا نسبت ہوگی ۔

(۱۰) تین سلاخین پیوستہ ہوکر ایک مثلث متساوی الاضلاع بناتی ہین اور یہ نظام موضوعہ ایسے سیال مین تیرتا ہے جسکا وزن مخصوصہ سلاخون کے وزن مخصوصہ سے دوچند ہے اگر ایک سلاخ افقی ہو اور سطح سے اوپر ہو تو اعتدال کا محل تبلاؤ

(۱۱) بیان کرو کہ استقلال اعتدال سے کیا مطلب ہے اور مرکز متبدل کی تعریف کرو

(۱۲) ایک چوبی کرہ مین ایک چھوٹی سے کیل گاڑدی گئی اور کرہ کا وزن اوسوقت مساوی الحجم پانی کے وزن سے نصف ہے تو بتاؤ اوسکا محل اعتدال معلوم کرو اور دیکھو کہ اعتدال استقلال ہے یا نہیں

(۱۳) ایک کندہ لکڑے کا جسکی حجم ۲ مکعب فیٹ ہے آدھا پانی مین غرق ہوکر تیرتا ہے تو دہات کی ایسے ٹکڑی کا حجم معلوم کرو جسکا وزن مخصوصہ لکڑی کے وزن مخصوصہ سے چہارچند ہے اور اگر اوسکو لکڑی کے نیچے کے حصہ مین لگا دیوے تو وہ لکڑی کو ڈبو دیوے ۔

(۱۴) ایک اسطوانہ نما لکڑیکا کندا عمود دار ایک اسطوانہ نما برتن مین جسکا قاعدہ سطح سے

سبب سے ہے جسکے برابر پانی کی مقدار علیحدہ ہو جاتی ہے اور اِسلیے اوسنے نتیجہ نکالا کہ اگر تاج کے برابر خالص سونا لین اور اوسکو پانی مین ڈبو وین تو وہ اِس کھوٹ ملے ہوئے تاج کی بہ نسبت کم پانی علیحدہ کریگا کیونکہ کھوٹ خواہ کسی قسم کا ہو اوسکی مساوی مقدار کا حجم سونے کے حجم سے زیادہ ہوگا کہتے ہین کہ یہہ بات معلوم کرنے سے وہ ایسا خوش ہوا کہ جسطرح حوض مین کہڑا تہا اوسیطرح گلی مین پکارتا ہوا نکلا کہ یوریکا یعنے معلوم کردم

# سوالات متعلقہ باب ۴

(۱) بتلاؤ کہ کسی مائع کا حاصل عمودی دباؤ کسی سطح پر کسطرح معلوم کر سکتے ہین (اول) جبکہ وہ اوپر کی طرف عمل کرے (دوم) جبکہ وہ نیچے کیطرف عمل کرے ؛

(۲) اصول مذکورہ بالا کا ایک مجسم مفروضہ پہ حاصل دباؤ نکالنے مین استعمال کرو

(۳) ایک مخروط مجسم دہات کا جو کہ بالکل پانی مین غرق ہے ایک دہاگہ کے ذریعہ سے سہارا ہوا ہے ۔ دہاگہ کا تناؤ معلوم کرو ؛

(۴) ایک تیرنے والے جسم کے شرائط اعتدال بیان کرو ؛

(۵) ایک لکڑی کا تختہ پانی مین تیرتا ہے اور تختہ کے ایک سرے پہ کچھہ وزن رکھا ہوا ہے تو اوس وزن کی تعداد معلوم کرو جو کہ دوسرے سرے سے فاصلہ معین پہ رکھا جاوے تا کہ تختہ کو حالت افقی مین رکھے ؛

(۶) گہیری پانی مین گڑے ہوئے ڈنڈون کے نکالنے کا طریقہ بتلاؤ

بُرج ریشم کا یا کسی اور ہلکی اور مضبوط شی کا بنا ہوا ہوتا ہے اور ایسے گاس
سے بہرا ہوا ہوتا ہے جو کثافت مین عمومی ہوا سے کم ہو اور اکثر یہہ گاس کوئلہ
کا گاس ہوتا ہے اِس غبارہ کی نیچے ایک گہوارہ باندہ دیتے ہین جسمین غبارہ
مین اوڑنے والے اشخاص بیٹہتے ہین اور چونکہ ہوا علیحدہ کردہ شدہ کا وزن غبارہ
اور گہوارہ کے وزن کے مجموعہ سے زیادہ ہوتا ہے اِسلئے غبارہ اوپر چڑہتا ہے
اور اوپر چڑہتا جاویگا یہانتک کہ ہوائے محیط کی کثافت اوسکا وزن سہارنی
کے لئے ناکافی ہوجاویگی - اوترنے کی لئے ایک سوراخ کہولا جاتا ہے اور گاس
ایک حصہ غبارہ مین سے نکالا جاتا ہے ؃
غبارہ کے چڑہنی کی طاقت ہوائے علیحدہ کردہ کا وزن ہے جسمین سی غبارہ
کا وزن منہا کیا گیا ہو

## حاشیہ متعلقہ دفعہ ۵۶ -

اِس دفعہ کے اصول کا ثبوت اول ہی دل ارشمیدس حکیم نے بیان کیا اور اُسکے
بعد ۱۸۰۰ برس کی بعد تک اِس علم مین کوئی ترقی ہنین ہوئی جب تک کہ
گیلیلیو اور ٹاریچلی وغیرہ نے اور نتائج اوس سے نہ نکالے - ؃
حکیم ارشمیدس کا ذکر ہے کہ ہراقوس کے بادشاہ نے ایک تاج سونے کا
بنوایا تہا اور سونار نے اوسمین سونے کی بجائے کچھہ کہوٹ ملادیا ـــــ بادشاہ
کو شبہہ ہوا اور اوس نے ارشمیدس کو بلایا کہ کہوٹ کو معلوم کرے ارشمیدس حمام کے
حوض مین غسل کر رہا تہا اور اوسوقت بادشاہ کے حکم کے بابت فکر کر رہا تہا کہ
ناگاہ اوسکو خیال پیدا ہوا کہ جون جون مین پانی کے اندر ڈوبتا جاتا ہون

عمل کرتا ہے اور اِسلئے حاصل دباؤ کو اوس خط عمودی مین عمل کرنا چاہیئے جو کہ کرہ کی مرکز ت مین ہی گزرتا ہے ؎

اب اگر حالت اصلی مین مرکز ثقل علیحدٰہ کردہ شدہ کا ظاہر اوس خط عمودی مین ہے جو نقطہ ت مین سے ہوکر گزرتا ہے اور اِسلئے جسم کا مرکز ثقل اوس خط عمودی مین ہے جو ت مین سے گزرتا ہے اِسلئے نقطہ ت مرکز اعتدال ہے ؎

اِسطرح سے اگر کوئی حصہ ایک سمت کرہ کا کاٹ لیا جاوے تو وہ اعتدال مستقل کے ساتھہ تیریگا ؎

## ۶۶ - ہوا مین تیرنے والے اجسام

ہوا کے وزن دار ہونے سے اون اجسام کا کلا یا جزاً ہوا مین تیرنے پر وہی قواعد اعتدال صادق آسکتے ہین جو پانی مین تیرنے والے اجسام کے لئے بیان کئے گئے ہین

فرض کرو کہ اگر ایک جسم جو پانی سے ہلکا ہو اوسکے سطح پر تیرتا ہو تو وہ جسم ایک خاص مقدار پانی کی اور ایک خاص مقدار ہوا کو اوسجگہہ سے علیحدہ کرتا ہے اگر ہم جسم کو دور کر لیوین اور اوسکی خالی کردہ جگہ کو فرض کرین کہ پانی یا ہوا سے بھر گئی ہے تو یہہ عیان ہے کہ ہوا یا پانی علیحدہ کردہ شدہ وزن کو گرد کے پانی یا ہوا کے حاصل عمودی دباؤ نے سہار رکہا ہے - اِسلئے کہ جسم کا وزن اوس ہوا اور پانی کے وزن کے برابر ہونا چاہیئے جسکو وہ علیحدہ کرتا ہے اور پانی اور ہوا علیحدہ کردہ شدہ کا مرکز ثقل جسم کے مرکز ثقل کے ساتھہ ایک خط عمودی مین ہونا چاہیئے ؎

## ۶۷ غبارہ

غبارہ کا چڑہنا دفعہ مذکورہ بالا کے اصل پر منحصر ہے غبارہ ایک بہت بڑا سنڈہا

ہے جو نیٔی حالت مین علیحدہ کی گئی ہے اور س وہ نقطہ ہے جہانکہ م مین سے گزرتا ہوا خط
عمودی م ل سے ملتا ہے ؁

سیال کی مزاحمت عمودوار اوپر کی طرف خط م س مین عمل کرتی ہے اور اسلیے یہہ
ظاہر ہے کہ اگر س ل سے اوپر ہو تو سیال کا عمل اسبات کی کوشش کریگا کہ جسم
اپنی حالت اصلی پر آجاوے لیکن اگر س ل سے نیچے ہوگا تو وہ جسم کو حالت
اصلی سے اور زیادہ تر دور کر دیگا ؁

نقطہ س کا محل عموماً ڈگاؤ کے مقدار پر
منحصر ہوگا - اگر ڈگاؤ بہت کم ہوگا یعنی
م ل اور سطح عمودی کے درمیان کا زاویہ
بہت چھوٹا ہوگا تو نقطہ س کو مرکز متبدل
کہین گے اور استقلال اعتدال کا سوال اس نقطہ کی دریافت پر منحصر ہوگا - ؁

۹۴ - جہاز کی بناوٹ مین یہہ بات نہایت ہوتی ہے کہ تمام حالات مین یہہ خیال
رکہین کہ مرکز متبدل مرکز ثقل سے اوپر ہو ؁

۹۵ - خاص حالات مین مرکز متبدل کا تقرر ابتدائی قاعدون سے ہو سکتا ہے لیکن
عموماً اوسکی تقرر مین **انٹگرل کیل کیولس** کا کام پڑتا ہے لیکن ایک
ایک حالت مین اوسکا محل ظاہر ہے
- فرض کرو کہ جسم مصمت کا زیرین حصہ
شکل مین کردی ہے تو پانیکا دباؤ ہر
ایک نقطہ پر کرہ کی مرکز کی سمت مین

قاعدہ کا دباؤ = ک ف ٭ ن ج جسکی سمت خط افقی سے زاویہ بناتی ہی اسلئے قاعدہ کا حاصل عمودی دباؤ = ک ف ٭ ن ج جم ھ

اسلئے اگر قاعدہ کا رخ اوپر کی طرف کیا جاوے تو حاصل عمودی دباؤ سطح منحنی پر

= ک ف ٭ ن + ک ف ٭ ن ج جم ھ

اگر قاعدہ کا رخ نیچے کی طرف ہو تو سطح منحنی پر عمودی دباؤ = ک ف ٭ ن ج جم ھ

- ک ف ٭ ن

نیز سطح منحنی کا افقی دباؤ = قاعدہ کے افقی دباؤ کے = ک ف ٭ ن ج جم ھ

اسلئے واقعی حاصل دباؤ سطح منحنی پر = ک ف ٭ ن ج ± ن ج جم ھ + ...

یہہ بھی معلوم ہوگا کہ اس مثال کا قاعدہ کسی جسم مصمت کے سطح کے حاصل دباؤ معلوم کرنے میں استعمال کیا جاتا ہے جو کہ کسی رقبہ معلومہ کے سطح سے محدود ہو اگر جسم مصمت کا حجم معلوم ہو۔

# اعتدال کا استقلال

۶۲ - فرض کرو کہ ایک تیرنے والا جسم اپنی حالت اعتدال سے ڈگا دیا جاتا ہے اور اسکو اسطرح جھکا دیا جاتا ہے کہ وہ خط جو اوسکے مرکز ثقل کو سیال علیحدہ کردہ شدہ کے مرکز ثقل سے ملاتا ہے خط عمودی کے ساتھ میلان پیدا کرے - اگر جسم چھوڑ دے جانے پر محل اصلی پر آجاوے تو اوسکا اعتدال استقلال کہلاتا ہے اور اگر محل اصلے پہونچ جاوے تو غیر مستقل کہلاوے گا۔

۶۳ - شکل ذیل میں فرض کرو کہ ل اور م جسم مصمت اور سیال علیحدہ شدہ کے مراکز ثقل ہیں اور م اوس سیال علیحدہ کردہ شدہ کا مرکز ثقل

ج ب کے مرکز ثقل کا ج ف کے مرکز ثقل کے برابر ہے - اِنہلئی ی ج کے وزن
مقیاس القوت ج ف کے وزن کے مقیاس کے برابر ہی جو ج ج کے گرد لئے گئے ہین
علاوہ ازین سطح د ی آب پر سیالی دباؤ ان خطوط مین عمل کریگا جو ج مین ہو کر
گذرتے ہین - اور اسلئے نصف کرہ کو چھوڑ دینے سے اور ج ب ی کو اوسکی حالت بیالی پر
لانے سے جسم مصمت حالت سکون مین رہیگا -

اِس مثال کا نتیجہ ایک لیمپ روغنی کی بناوٹ مین استعمال کیا گیا ہے جسکو
سیسل کا لمپ کہتے ہین اِسطرح سے کہ تیل کی سطح جسمین سے بتی کو تیل پہونچتا ہے ہمیشہ
ایک رہیگی - د ب ی ایک نصف کرہ کی شکل کا برتن ہے جس مین تیل ہے
اور د ب ایک نصف کرہ ہے جسکا وزن مخصوصہ تیل کے وزن مخصوصہ سے
نصف ہے جون جون تیل جلتا جاتا ہے د ب گرد ج کے پھرتا جاتا ہے
اور ج ی ہمیشہ تیل کی سطح رہتی ہے -

## مثال ہشتم

ایک مصمت نصف کرہ جو بالکل مائع مین غرق ہے اور جسکی کثافت ف ہے
ایسی حالت مین ہے کہ اوسکے قاعدہ کا مرکز سطح سے ج گہرائی نیچے ہے اور
اوسکے قاعدہ کی سطح سطح عمودی کے ساتھ زاویہ ھ بناتی ہے تو اوسکی سطح
منحنی پر حاصل افقی اور حاصل عمودی دباؤ معلوم کرنا ہے فرض کرو کہ ن
نصف قطر ہے اور اوسکی سطح ق ل پر حاصل عمودی دباؤ =
سیال علیحدہ کردہ شدہ کا وزن = ⅔ ک ف ۳ ن ۳
یہہ حاصل سطح منحنی اور قاعدہ سطح کے حاصل افقی دباؤ نکا فرق ہے لیکن

انچہ مربع اوس سطح کا رقبہ ہے۔ پسطح قاعدہ کو دباؤ مین ہوے مکعب انچہ پانی
وزن کی زیادتی ہوی یعنی ۱۰۰۰ اونس یا ۱۴ اونس
اوس ضلع کا رقبہ جو اصل مین پانی سے ملحق تھا مربع فیٹ ہے اور
دباؤ اوسپر ۱۰۰۰ × × اونس یا ۱۴۲ اونس تھا فٹ
مرکز ثقل کی گہرائی ہے نیا رقبہ × اونس یا مربع فیٹ
ہے ∴ نیا دباؤ = ۱۰۰۰ × × = ۳۱۴ اونس ہو زیادتی

## مثال ہفتم

ایک مُصمت نصف کرہ اپنے مسطح قاعدہ کی گرد گھپر سکتا ہے جو کہ مایع کی
سطح مین قایم ہے۔ اگر مایع کی کثافت جسم مصمت کی کثافت سے دو چند ہو تو
تو نصف کرہ کسی محل مین حالت اعتدال مین رہیگا ؟

جسم مُصمت کو د ر ب کے محل مین رکھو و ہی مایع کی سطح ہے فرضکرو کہ مایع
کی سطح ی ک جسم مصمت ہے اور وہ حصہ مایع کا ج ب ی کے درمیان واقع
ہے منجر اور نصف کرہ سے ملا ہوا ہو فرض کرو۔ زاویہ و ج ف کو زاویہ ی ج کے
برابر بناؤ۔ یہ شکل ایک عمودی تراشش ہے جسکے سطح نصف کرہ کے مرکز کے اندر سے
ہوکر گزرتے ہر اور جو کہ اپنے مسطح قاعدہ پر عمود وار ہے ؟

قطعہ کرہ ف ج ب خود حالت سکون
مین ہوگا اور قطعہ کرہ کے مرکز ثقل کے محل
جاننے کے بغیر بہ آسانی سے معلوم
ہوسکتی ہے کہ افقی فاصلہ ج سے ی

ایک اُسطوانہ جسکا ایک حصہ دو مایعات مین غرق ہے اِسطرحسے پیرتا ہے کہ اوسکا محور عمودی ہے اور اوپر اور نیچے والے مایع کے کثافت جداگانہ ف اور ۲ ف ہے اور اوسطوانہ کی کثافت $\frac{۳ف}{۲}$ تو اوسطوانہ کا محل اعتدال معلوم کرو اور اوسطوانہ کی لمبائی اوپر والی مایع کی گہرائی سے دوچند ہے ؞

فرض کرو کہ لا لنبائی نیچے کی مایع مین ڈوبی ہوئی اور ر ہر ایک سر کا رقبہ ہے اور ۲ط تمام بلندی ہے تو

$$\frac{۳ف}{۲}(ر ۲ ب) = ف ر ط + ۲ ف ر لا$$

$$\therefore لا = \frac{۱}{۲} ط$$

اگر اوسطوانہ اِسطرحسے غرق ہو کہ اوسکا سرا پانی کے سطح پہ نمایان ہو تو اوسکی کثافت ف ایسی ہوگی کہ

$$۲ فَ ط = ف ط + ۲ ف ط$$

$$یا فَ = \frac{۳ف}{۲}$$

اور لا اوسصورت مین ط کے برابر ہوگا ؞

## مثال ششم

ایک مکعب صندوق جسکا حجم ایک مکعب فٹ ہے ایتن ثلث یا نیسے بھرا ہوا ہے اور ایک سیسہ کا گولا جسکا حجم ۲۷ مکعب انچہ ہے ایک دھاگہ کے ذریعہ سے چھوڑا گیا ہے تو معلوم کرو کہ صندوق کی قاعدہ ع اور ایک ضلع کے دباؤ مین کسقدر زیادتی ہوگی۔ ؞

اگر گولہ بالکل غرق کردیا جاوے تو سطح پانی $\frac{۱}{۱۶}$ انچہ بلند ہو جاوے گی کیونکہ ۱۴۴

فرض کرو کہ ت اور ف کاغذی مثلث اور پانیکی کثافتین ہین اور ط مثلث کی بلندی ہے اور لا وہ گہرائی ہے جہانتک وہ پانیمین ڈوبا ہوا ہے ۔
تو ت (کاغذی مثلث کا حجم) = ف (سیال علیحدہ کردہ شدہ کا حجم) اور چونکہ مثلث ہاے متشابہ اپنے اضلاع نظیرہ کے مربع کے متناسب ہوتے ہین

اِسلئے ت ط² = ف لا² اور لا = ط $\sqrt{\frac{ت}{ف}}$

دوسری شرطِ اِس مثال اور اِس سے پہلے درجہ مثالمین پوری ہوگئی ۔ ژ

# مثال چہارم

کیا ایک مثلث متساوی الساقین کاغذی ایک ایسی مایع مین جسکی کثافت اوس سے دوچند ہو اِس حالت مین تیر سکتا ہے کہ اوسکا قاعدہ عمودی ہو پہلی شرط پورا کرنے کیلئے ضرور ہے کہ آدھا مثلث غرق ہو اور اِسلیے اُسکا راس سطح پر ہوگا ۔ ژ

نیز اگر ل اور م مراکز ثقل ہون تو د م = ⅔ د ی کے
اور د ل = ⅔ د ف کے چونکہ ف خط ی ا ج کا تنصیف ہے
∴ د م . د ل :: د ی :
د ف ۔ اِسلئے م ل ی ف کے متوازی ... اور عمود ہی اسلیے دونو شرایط پوری ہوگئین ۔ ژ

# مثال پنجم

فرض کرو کہ ح کاگ کا حجم ہے اور ح آدمی کا مکعب فیٹ مین ؛
تو ح (۱۰۲۶) + ح (۱.۱) = پانی علیحدہ کردہ شدہ کا وزن =
ح + ح یا ح (۰.۰۲۶) = ح (۰.۱)
لیکن ح (۱.۱) $\frac{۱۰۰۰}{۱۶}$ پونڈ = آدمی کے وزن = ۱۵۰ پونڈ ؛ ح = $\frac{۲۴}{۱۱}$
اور ح = $\frac{۱}{۰.۲۶}$ × $\frac{۲۴}{۱۱}$ = $\frac{۹۰}{۳۰۹}$ حصہ ایک مکعب فیٹ کے

# مثال دوم

ایک اُسطوانہ کی شکل کا ٹکڑا لکڑی کا پانی مین بہتا ہے اور اوسکا محور عمودی ہے تو معلوم کرو کہ اوسکی چوٹی پر متعینہ وزن رکھو جائے سے تو اُسطوانہ کا کسقدر حصہ اور غرق ہوگا اگر چوٹی پر وزن ح کہا جاوے تو اُسطوانہ اسقدر ڈوبیگا کہ علیحدہ کردہ شدہ سیال کا وزن و کے برابر ہوگا
اب اگر و اُسطوانہ کا وزن ہو اور یہی وزن اوس مائع کا ہے جسکو اسطوانہ نے علیحدہ کیا ہے اور اِسلئے اگر اوسطوانہ کے قاعدہ کی گہرائی اصل مین ب ہو تو اور زاید غرق شدہ کی مقدار لا ہو تو

و : و :: لا : ب ∴ لا = $\frac{و}{و}$ ب اگر یہ قیمت لا کی مقدار مین اوسطوانہ کی اوس بلندی سے زیادہ ہو جو اصل مین سطح سے اوپر ہے تو اوسطوانہ بالکل غرق ہوجاویگا اور پھر اعتدال کا امکان و کی کثافت پر منحصر ہوگا ؛

# مثال سوم

ایک مثلث متساوی لساقین کاغذ کا پانی مین بہتا ہے اور اوسکا قاعدہ افقی ہے تو اوسکا محل اعتدال معلوم کرنا ہے جبکہ قاعدہ سطح سے اوپر ہو ؛

اگر پانی صندوقونکا پمپ سے نکال دیا جاوے تو جہاز اوٹھہ سکتا ہے اور عمیق پانی سے دیکھا جا سکتا ہے جہاز پر دار کے اوٹھانے کی طاقت اوس پانیکا وزن ہے جسکو صندوق علیحدہ کر کرا سپنے جگہہ بناتے ہین اور اوسمین سے تمام آلہ کا وزن تفریق کیا جاوے ؛

## ۹۰ میخ ہا سے چوبی کا ہٹانا

جبکہ دریا کے کنارے پر جہاز بناتے ہین تو دریا کی اوس حصہ مین سے پانی نکال دیتے ہین اور میخہاے چوبی کے ذریعہ سے پانی اوسجگہہ سے روکا جاتا ہے جب جہاز بن چکتا ہے تو اُن میخونکا علیحدہ کرنا منظور ہوتا ہے تو پانیکو میخو نکے اندر آنے دیتے ہین اور میخونکا اوپر کا حصہ برابر تراش دیتے ہین اور ایک کشتی پانی سے بھری ہوئی اون میخون کے اوپر لگائی جاتی ہے اور زنجیرون کے ذریعہ سے اوس کشتی کو میخون کے ساتھہ باندہ دیتے ہین جبکہ کشتی مین سے پانی نکالا جاتا ہے تو کشتی کے خالی ہوتے ہوتے میخین زور سے باہر نکل آتے ہین سمندر مین یہہ عمل اوسوقت کرتے ہین جبکہ پانی اوترا ہوا ہو اور جوار بھاٹے کی آتی ہے یہہ کشتی میخونکو نکال لیتی ہے ؛

۹۱ - ہم چند مثالین ایسی لکھتے ہین جو کہ ثبوت مذکورہ بالا سے متعلق ہین

## مثال اوّل

ایک آلہ جسکا وزن ایکسو ۵۰ پونڈ ہے اور وزن مخصوصہ ۱۶ ہے کاک کی ذریعے سے پانیکے اندر بہتا ہے جسکا وزن مخصوصہ ۱ ہے - کاک کا وزن مخصوصہ ۲۴ء ہے تو اوسکا حجم مکعب فیٹ مین معلوم کرو ؛

مصمت دو سیال کے اوزان مخصوص ہوں ۞

دوم - فرض کرو کہ جسم مصمت کی کثافت واحد ہے لیکن فقط ایک حصہ اوسکا غرق ہے - فرض کرو کہ ح حصہ مفروضہ ہے اور ل اُسکا مرکز ثقل ہے اور م مرکز ثقل جسم کا ہے نقاط ل م میں سے گزرتے ہوئے خطوط عمودی کھینچو جو کہ سطح سے ن ط داو ح پہ ملتے ہین اور داگر کی سمت سطح سے نقطہ ب پہ ملتی ہے

پھر اگر ت داگر کا تناو ہو تو تینوں طاقات ت ح ص اور ح ص جو کہ نقاط ب د اور ج پہ عمل کرتے ہین جسم کو حالت اعتدال مین رکھینگے ۞

∴ ج ص = ت + ح ص اور ج ص × ا ب = ح ص × ج ب

دوسری مساوات اعتدال کے شرط ہے اور پچھلے سے تناو ضروری کی مقدار معلوم ہوتی ہے ۞

وہ صورت جبکہ جسم کی کثافت غیر یکسان ہو اور داگہ سے سہارا ہو طالب علم کے غور کے لئے چھوڑی جاتی ہے ۞

٩٥ - آگ جہاز بردار کا بیان - یہ آلہ چار یا زیادہ پانی سے بھرے ہوئے صندوقوں کا بنا ہوا ہوتا ہے اور جہاز کے ہر طرف دو دو صندوق رکھے جاتے ہین جو جہاز سے ملحق ہوتے ہین اور اوسکی ملین زنجیرون کے ذریعے جکڑے ہوئے ہوتے ہین ۞

## ۵۶ ایک تیرنیوالے جسم کے شرائط اعتدال معلوم کرنا

دفعہ مذکورہ نتیجہ حکم سے حاصل دباؤ مائع علیحدہ کردہ شدہ کے وزن کے برابر ہے
اس سے یہہ نتیجہ نکلتا ہے چونکہ جسم کو فقط مائع سہارتا ہے اسلیئے مائع علیحدہ
کردہ شدہ کا وزن جسم کے وزن کے برابر ہونا چاہیئے اور دونون کے مراکز ثقل ایک ہی خط
عمودی مین ہونے چاہیئے ٭

یہہ شرائط اوسصورت مین بھی درست ہین جبکہ جسم کا ایک جز ویا زیادہ
مائعات مین غرق ہو - ٭

۵۷ - اگر کثافت واحد والا جسم مائع مین تیرے تو اوسکے کل حجم کو
غرق شدہ سے وہ نسبت متکافی ہوگی جو کہ جسم مصمت اور مائع کے اوزان
مخصوصہ مین ہے ٭

چونکہ اگر ح ح َ حجم ہون اور ص ص َ اوزان مخصوص ہون

ح ص = وزن جسم = وزن مائع علیحدہ کردہ شدہ = حَ صَ

∴ ح : حَ = صَ : ص

۵۸ - ایک ایسے جسم مصمت کے اعتدال کی شرائط معلوم کرنا جو کہ مائع مین
تیرتا ہے اور ایک حصہ اوسکا دھاگہ کے ذریعہ سے سہارا ہوا ہے

**اوّل** جبکہ ایسے جسم مصمت کی کثافت واحد ہو اور بالکل پانی مین غرق ہو
تو جسم مصمت اور مائع علیحدہ کردہ شدہ کے مراکز ثقل ایک ہی نقطہ مین ہونگے
اور دھاگہ کی سمت مرکز ثقل مین سے عمود آ ہو کر گذرے گی - دھاگہ کا تناؤ
= وزن جسم - وزن گم شدہ = ح (ص - صَ) اگر ص ص َ جسم

اور حاصل افقی دباؤ = مثلث ا ب ج کے دباؤ = و × ن^۲ مم ھ × ۱/۲ ن مم ھ

= ۱/۲ و ن^۳ مم^۲ ھ

∴ حاصل دباؤ = و/۲ ن^۳ مم ھ √(ن^۲/۴ + مم^۲ ھ^۲) اور اگر ہ وہ

زاویہ ہو جو اوسکی سمت افق سے بناتی ہے تو مس ہ = (۱/۲ ن)/(۱/۲ مم ھ) = ن/(مم ھ) ...

عموماً خط عملکا دریافت کرنا اعلے درجہ کی ریاضی سے متعلق ہے لیکن بعض وقت علم ہندسہ سے بھی نکل آتا ہے ؎

۵۵ کسی مائع کا حاصل دباؤ ایسے جسم مصمت کے سطح پر معلوم کرنا جبکہ کل جسم یا اوسکا کوئی جزو پانی مین غرق ہو ؎

فرض کرو کہ جسم مصمت کو علیحدہ کر دین اور اوس جگہہ مین جہانکہ جسم مصمت تھا فرض کرو کہ اب مائع ہے اور اوس مائع کو منجمد فرض کرو - یہہ صاف ہے کہ حاصل دباؤ اوس منجمد مائع پر اوسیقدر ہے جیسا کہ اصلی جسم مصمت پر ہے مائع کے وزن کو مائع محیط کے دباؤ نے سہار رکھا ہے اسلئے حاصل دباؤ مائع علیحدہ کردہ شدہ کے وزن کی برابر ہے اور عمود وار اوپر کیطرف اور خط مین عمل کرتا ہے جو اوسکے مرکز ثقل مین سے ہو کر گذرتا ہے ؎

اسکو بعض اوقات ان لفظون مین ادا کرتے ہین کہ ایک جسم مصمت کا وزن جو مائع مین غرق ہوتا ہے اوسقدر کم ہو جاتا ہے جسقدر کہ اوس مائع کا وزن ہے جسکو جسم مصمت علیحدہ کر کے اپنی جگہ کرتا ہے ؎

یہہ بھی کہنا ضرور ہے کہ یہی دلیل اوس صورت مین صحیح ہو سکتی ہے جبکہ ایک جسم لچکدار سیال مین ڈبویا جاوے ؎

اور ڈ ج پر حاصل دباؤ = اوس حصہ عمودی کے دباؤ کے جو کہ کاغذ کے سطح پر عمود وار ہے یعنی اوس مستقیم الاضلاع کے دباؤ کے جسکے اضلاع ط اور ن ہیں = ون ط $\frac{ن}{۲}$ = ½ ون² ط اِسلیئے زاویہ جو کہ حاصل دباؤ افق کے ساتھہ بناتا ہے مساوات ذیل سے معلوم ہو سکتا ہے - ثر

$$مس ۰ = \frac{\frac{۱}{۲} و \pi ن^۲ ط}{\frac{۱}{۲} و ن^۲ ط} = \frac{\pi}{۲}$$

علاوہ ازین چونکہ ہر ایک نقطہ کا دباؤ اوس سمت مین عمل کرتا ہے جو کہ اسطوانہ کے محور مین سے گزرتی ہے اِسلیئے حاصل دباؤ اوس خط مین عمل کرتا ہے جو کہ ی مین سے گزرتا ہے اور اگر پ ی ج = مس⁻¹ ($\frac{\pi}{۲}$) تو نقطہ پ منحنی کا مرکز دباؤ ہے

# مثال دوم

ایک مجوف مخروط جسکا راس نیچے کی طرف ہے پانی سے بھرا ہوا ہے اگر ایک عمودی سطح کے ذریعہ سے جو کہ اوسکے محور مین سے ہو کر گذرے اوسکے دو حصے کیئے جاوین تو معلوم کرو کہ ہر ایک حصہ پر حاصل دباؤ کیا ہوگا ثر

فرض کرو کہ ن قاعدہ کا نصف قطر ہے اور ۲ مہ زاویہ راسی ہے اِسلیئے مجسم = ⅓ π ن³ مم مہ

حصہ دی س ج پر حاصل عمودی دباؤ = ½ سیال کے وزن کے = ⅙ و π ن³ مم مہ

مین ہے اِسلئے حالت اعتدال کے لئے ضروری ہے کہ پ ق کی مزاحمت کا افقی جزو د ب کے دباؤ کے برابر ہونا چاہیئے اور د ب کا دباؤ = (ا ب کا رقبہ) (۱/۲ د ب کے) خط تنصیف کی گہرائی سطح سے۔ اور خط عمل وہ خط افقی ہوگا جو د ب کے دباؤ کے مرکز مین سے گذرتا ہے ؎

سم ۵۔ اَب ہم کسی مائع کے کسی سطح پر حاصل دباؤ کو سمت اور مقدار مین معلوم کر سکتے ہین کیونکہ ہم افقی اور عمودی دباؤ جداگانہ معلوم کر سکتے ہین اور اوس سے علم سکون کے رو سے حاصل کی مقدار اور سمت معلوم کر سکتے ہین ؎

## مثال اوّل

ایک برتن جو شکل مین کُھلے ہوئے نصف اسطوانہ کے مانند ہے اور جس کے بہرے عمودی ہین پانی سے بھرا ہوا ہے۔ اگر ایک عمودی سطح جو کہ اوسطوانہ کی محور مین سے ہوکر گذرے اِس اسطوانہ کو دو حصون مین تقسیم کرے تو معلوم کرو ہر ایک حصے پر کیا دباؤ ہوگا۔ ؎

فرض کرو ق کہ اسطوانہ کی بلندی ہے اور ن اوسکا نصف قطر ہے اور یہہ شکل جو کتاب مین درج ہے ایک عمودی تراش ہے جو کہ اسطوانہ کی لنبائی کے نقطہ تنصیف ی مین ہوکر گذرتا ہے ؎

د ج پر حاصل عمودی دباؤ = د ج ی سیال کے وزن کے = و ط $\frac{\pi}{2}$ ن۲

اگر و ایک اکائی حجم کا وزن ہو ؎

جیسے کہ یہ ہی ق پر لمہ قنا ثن کو عمودوا کہنچو اور ق ہی ق اور ق پ پر علیحدہ علیحدہ دباؤ تصور کرو

اِسہی وسیلہ سے عمودی دباؤ ق ہی ق پر نیچے کی طرف ہر اور اوس مائع کے وزن کے برابر ہے جو کہ سطح اور عمودی سطح ق ق کے درمیان واقع ہے اور اِس دباؤ اور پ ق کے اوپر کیطرف عمل کرنیوالی دباؤ کا فرق سطح پ ق کے عمودی حاصل دباؤ کے برابر ہے ؛ تمام صورتون مین حاصل عمودی دباؤ کا خط عمل وہ عمودی خط ہوتا ہے جو کہ مائع کے مرکز ثقل کے مین سے ہو کر گذرتا ہے ؛

۲۵ کسی مائع کا کسی سطح پر افقی حاصل دباؤ سمت معین مین معلوم کرنا ؛ ایک معین عمودی سطح جو کہ سمت معین پر عمودوار ہو بناؤ اور سطح پ ق کے خطوط حدود مین سے افقی خط کہینچو جو کہ عمودی سطح سے خط منحنی اب مین ملتے ہین اگر اِس مائع کو جو اِن خطوط کے اندر گہیرا ہوا ہے جسم مصمت فرض کرین جو کہ اپنے وزن اور اوس سیالی دباون سے جو کہ اوسکے سطح منحنی پر عمل کرتے ہین اور سطح عمودی کے متوازی ہین اور سطح اب اور پ ق کے سیالی دباون کے باعث حالت اعتدال

مایع مین واقع ہو یا اوس سے افقی سطح مین واقع ہو جو مایع کے اعلے ترین نقطہ مین سے
ہو کر گذری اِسلیے یہہ نتیجہ
نکلتا ہے کہ عمودی حاصل
دباؤ مایع محاط کے وزن کے
کے برابر ہے ؞

۵۲ - علاوہ اوسکے اور صورتین بہی غور طلب ہین ؛

(۱) جبکہ مایع سطح پر اوپر کی طرف عمل کرے - اِسصورت مین فرض کرو کہ د ب خط
منحنی ہے جو کہ ب ق کے گرد عمودی خطوط کے کہینچنے سے پیدا ہوا ہے اور
اوسکے اندر کی مایع کو تصور کرو کہ علیحدہ کر لیا گیا ہے اور ب ق کے بیرونی رخ پر
اوس سیال کا دباؤ جبکی د ب سطح ہے عمل کرتا ہے - یہہ معلوم ہوگا کہ ب ق
کے کسی خط پر دباؤ مقدار مین اوسی قدر ہے جسقدر کہ پہلے تہا لیکن سمت مین
اب مخالف ہے - اِسلیئے عمودی حاصل دباؤ اوسیقدر ہے صرف یہہ فرق
ہے کہ اب وہ نیچے کی جانب عمل کرتا ہے
اور دفعہ مذکورہ بالا کے حکم سے وہ
د ب پ ق کے وزن کے برابر ہے
اِسلیئے پ ق پر عمودی دباؤ اوپر کیطرف
بدستور سابق اوس مایع کے وزن کے برابر ہے جو کہ اوسکے اوپر ہے یعنے
جو مایع پ ق اور سطح کے بیچ مین واقع ہے
دوسری صورت جبکہ دباؤ کچہہ اوپر کیطرف عملکرے اور کچہہ نیچے کیطرف

تو ظرف کے وزن کا برتن کے اندر کے مایع کے وزن کے ساتھہ مقابلہ کرو ؂

(۳۰) ایک مکعب صندوق جو پانی سے بھرا ہوا ہے ایک بھاری اور موزون سرپوش سے ڈھکا ہوا ہے اور یہہ سرپوش صاف چولون کے ذریعہ سے ایک کنارہ پر قایم ہے تو اون زاویون کا مماس بتلاو جو اوس وقت پیدا ہون جبکہ ہم صندوق کو ہر ایک کنارہ پر سرکانی کے لئی اوٹھا دین تا کہ پانی نہ نکلنے لگے

# باب چہارم

۵۱ کسی مایع کا سطح پر عمودی حاصل دباؤ معلوم کرو -

فرض کرو پ ق ایک حصہ سطح کا کسی مایع سے متصل ہے جو حالت سکون مین ہے - پ ق کی حدون سے سطح ا ب تک خطوط عمودی کھینچو جو کہ مایع کے مقدار کو گھیر لیتے ہین۔ مایع محیط کا دباؤ اِس جسم پر بالکل افقی ہے اور اِسلئے ظاہر ہے کہ جسم کے وزن کو سطح پ ق کے مزاحمت نی سہارا رکھا ہے اِسلئے اِس مزاحمت عمودی کا جزو جو عمودی دباؤ کے مقدار مین مساوی اور سمت عمل مین مخالف ہے جسم ا ب ق پ کے وزن کے برابر ہونا چاہیئے ؂

باب گزشتہ کے رو سے یہہ قاعدہ اوس صورت مین بہی درست ہے جبکہ خط منحنی ا ب حقیقت مین

مین دباؤ پونڈ مین ہو اگر فرض کرین کہ جوہر معین کے حجم کی اکائی کا وزن ۱۶ پونڈ ہے ؛

(۲۵) اگر آب مقطر کی کثافت اکائی کثافت ہو اور ایک فٹ فی سکنڈ سرعت کی اکائی تو فاصلہ اور وقت کی اکائیان معلوم کرو تاکہ مساوات د = ک ف س مین دباؤ اونس مین نکلے ؛

(۲۶) اگر ایک گز طول کی اکائی ہو تو وقت کی اکائی کیا ہوگی تاکہ مساوات د = ک ف س مین دباؤ پونڈ مین نکلے - ایک اکائی حجم جوہر معین کا وزن برابر ہی ایک پونڈ کے ہے ؛

(۲۷) ایک کرہ جسکا نصف قطر ۶ انچہ ہے ایک پانی بھرے پیپہ کی تہ مین پڑا ہوا ہے تو عددی قیمت اوسکی دور سطح پہ کے دباؤ کی معلوم کرو اگر ایک فٹ طول کی اکائی ہو اور پانی کی کثافت کثافت کی اکائی ہو اور ½ سکنڈ وقت کی اکائی ہو ؛

(۲۸) ایک مثلث نما منشور مجسم جسکے رخون کے بیچ مین زاویہ ق د، ق ر، د ق ہین بالکل پانی مین غرق ہے اور اوسکے لمبے کنارے افقی ہین اگر پ ق ر تینون رخون پر جداگانہ دباؤ ہون جو زاویائی ق د، ق ر، د ق کے مقابل واقع ہین تو ثابت کرو کہ پ جم د + ق جم ق + ر جم ر کہ مقدار غیر متبدل ہے جب تک کہ منشور کی مرکز ثقل کی گہرائی نہین بدلتے ؛

(۲۹) ایک مکعب برتن جو ایک افقی سطح پہ قایم ہے عمودی اطراف مین سے ایک طرف جمی ہوئی نہین ہے اور وہ چول کے گرد جو تہ مین واقع ہے چکر کہ سکتا ہے - اگر ایک حصہ مایع کا جو حجم مین ½ مکعب کے برابر ہو برتن مین ڈالا جاوے تو غیر قایم طرف قایم ہو جاویگی اور افق کے ساتھہ ۴۵ درجہ کا زاویہ بنا دے گی

ایک کی گہرائی دوسرے کے گہرائی سے دوچند ہے ؃

(۱۸) ایک چھوٹے اُسطوانہ نما نلکے نصف دایرہ کی شکل مین خمیدہ ہے اور اِسطرح قایم ہے کہ اُسکا قطر افقی ہے اور نلکی کے اندر ایک ڈاٹ ہے جو اوپر یا نیچے اوتر سکتی ہے۔ دو سیالات جن کی کثافتین ف اور فَ ہین نلکے کے دونون انجامون مین جدا جدا ڈالی گئی ہین تو جبکہ ڈاٹ عمود دار ہے تو نیچے والے سیال کی سطح خط افقی سے $\frac{دَ}{۲}$ نیچے ہے تو اوپر والے سیال کا فاصلہ معلوم کرو ؃

(۱۹) ثابت کرو کہ جون جون رقبہ مسطح عمود دار کسی مایع مین غرق ہوتا جاتا ہے تو دباؤ کا مرکز مرکز ثقل کے پاس آتا جاتا ہے اور آخرکار اوس سے مطابق ہو جاتا ہے

(۲۰) ایک مستقیم الاضلاع رقبہ کا عمق معین تک پانی مین غرق کیا گیا ہے اِسطرح کہ اوسکے سطح عمود دار ہے اور اوسکے دو ضلعے افقی ہین تو دباؤ کا مرکز دریافت کرو ؃

(۲۱) ۔ایک ایسے مثلثی رقبہ کا مرکز دباؤ معلوم کرو جسکا ایک ضلع مایع کے روی سطح پہ ہو ؃

(۲۲) ایک سخصر کے پل کے کواڑ پہ ایک طرف پانی کے گہرائی دوسری طرف کی بہ نسبت دوچند ہے۔ فرض کرو کہ نقاط زاویہ پہ وہ کواڑ بند ہے تو اُن نقاط پہ دباؤ کیا ہوگا ؃

(۲۳) ایک عمودی اسطوانہ مین دو مایعات کی مقدار مساوی ہے۔ اگر دونون مایعات کا کل دباؤ اسطوانہ کے سطح منحنی پہ جد اگانہ آ اور ۳آ کی نسبت مین ہے تو اون کی کثافتونکا مقابلہ کرو ؃

(۲۴) اگر ایک سکنڈ وقت کی اکائی تو طول کی اکائی کیا ہوگی تاکہ مساوات د = ک ف ۲

بھاری کے اوپر قایم ہے اور اوسکی گہرائی ۱۸ انچہ ہے - ایک مربع عموداً اوسمین غرق
کیا گیا ہے اسطرح کہ ایک ضلع اوسکا روسطح پر ہے - اگر مربع کے اون حصون پر جو دونو
سیالات پر واقع ہین دباؤ یکسان ہو تو ضلع کی مقدار معلوم کرو ژ

(۱۳) ایک عمودی اسطوانہ مین تین غیر لچکدار سیالات کے مساوی حصے موجود ہین اور
اون کی کثافتین جداگانہ ف و ۲ ف و ۳ ف ہین - سب سے ہلکا سیال سب سے
اوپر ہے اور سب سے بھاری سب سے نیچے اسطوانہ کے سطح منحنی کے اون حصون پر جو
جداگانہ ہر ایک سیال سے متصل ہین کل دباؤ معلوم کرو ژ

(۱۴) ایک باریک نلکے مین جو دایرہ شکل مین خمیدہ ہے دو مختلف مایعات کے مقادیر معین
ہین اگر دونون ملکر آدہے نلکے کو روکتے ہین تو اعتدال کا محل دریافت کرو ژ

(۱۵) ایک منحرف اسطوانہ مجسم کا حصہ عمودی سے میلان دو مختلف حالتون مین ایکدوسرے
کا متمم ہوتا ہے - اور ایک حالت مین د دو انجامون پر کے دباؤ کے فرق کے
برابر ہے اور دوسری جماعت مین د ر کے تو ثابت کرو کہ سیال علیحدہ کردہ شدہ کا

(۱۶) ایک عمودی اسطوانہ مین سیال کیمقدار معین ہے جسکی گہرائی قاعدہ مدور کے قطر کے برابر
ہے ایک کرہ جسکا وزن مخصوص سیال کے وزن مخصوص سے چارگنا ہے اور جسکا نصف
قطر اوسیقدر ہے جسقدر کہ اسطوانہ کا سیال کے اوپر رکھا گیا ہے اور سیال اوسکو
سہارتا ہے تو اگر کرہ اسطوانہ مین ٹھیک ٹھیک آجاوے تو بتلاؤ کہ اسطوانہ کے سطح
منحنی پر دباؤ کی زیادتی کسیقدر ہوگی ژ

(۱۷) تین سیالات جنکے کثافتین سلسلہ اعدادی مین ہین ایک نصف مدور نلکے
مین جسکا قطر افقی ہے بھرے ہوئے ہین - فرضکرو کہ سطوح مشترک مین سے

گیا ہے تو قاعدہ پر کے دباؤ مین کیا فرق پڑیگا ۔ ؛

**اوّل**۔ جبکہ برتن بھرا ہوا ہے ؛

**دوم**۔ جبکہ بھرا ہوا نہین ہے اور دوسری صورت مین بمقدار فرق کی کیا ہوگی ؛

(۸) ایک مجوف اسطوانہ جسکے دونو سرے بند ہین پانی سے بھرا ہوا ہے ہم اوسکو اسطرح سے پکڑے ہوئے ہین کہ اوسکا محور افقی ہے ۔ اگر تمام کُل دباؤ اوسکی سطح پر معہ سطح انجامون کے سیال کے دباؤ سے ۳ گُنا ہو تو اسطوانہ کی قطر اور بلندیکا مقابلہ کرو ؛

(۹) ایک مثلث $\overline{\text{اب ج}}$ عمود وار ایک مایع مین فرق کیا گیا ہے اسطرح کہ زاویہ ج روئی سطح پر ہے اور اضلاع $\overline{\text{اج}}$ اور $\overline{\text{ب ج}}$ روئی سطح سے یکسان میلان رکہتے ہین تو ثابت کرو کہ زاویہ ج کے اندر سے جو خط عمودی کہینچا جاویگا وہ مثلث کو ایسے دو حصون مین تقسیم کریگا جنکے سیالی دباؤ مین ب۳ + ۳ا۲ ب۲ اور ا۳ + ۳ا۲ ب کی نسبت ہے

(۱۰) ایک مثلث سیال مین غرق ہے اور اوسکا ایک ضلع رو بسطح پر ہے تو مثلث کے اوس نقطہ کا محل دریافت کرو کہ اگر اوس کے اور زاویون کی درمیان خط ملائے جاوین تو مثلث ایسے تین مثلثو مین تقسیم ہو جاوے کہ اومین سے ہر ایک پر سیالی دباؤ یکسان ہے ۔ ؛

(۱۱) ضلع $\overline{\text{اب}}$ مثلث $\overline{\text{اب ج}}$ سیال کے رو بسطح پر ہے اور ایک ایسا نقطہ د $\overline{\text{اج}}$ مین لیا گیا ہے کہ مثلث ہائے $\overline{\text{ب اد}}$ اور $\overline{\text{ب دج}}$ پر دباو برابر مین تو $\overline{\text{اد}}$ اور $\overline{\text{دج}}$ کی نسبت دریافت کرو ؛

(۱۲) دو سیال ملا مین ہے جنکے اوزان مخصوصہ ۲ ۔ ۱ اور ۳ ۔ ۰۰۰ کی نسبت ہے

۸ فیٹ کی اونچائی تک پانی سے بہری ہوئی ہے تو معلوم کرو کہ برتن کے سرپوش پر کتنا وزن رکہنا چاہیئے جو پانیکو نکلنے نہ دیوے - مکعب فٹ پانیکا وزن ۱۰۰۰ - اونس ہے - جواب پوندمین ہو ؎

(۳) ایک متوازی الاضلاع مائع مین غرق ہے اور ایک ضلع روئی سطح پر ہے تو معلوم کرو کہ اس متوازی الاضلاع کے ایک انجام سے کسطرح خط کہنچین جو متوازی الاضلاع کو ایسے دو حصونمین منقسم کرے جنپر دباؤ برابر ہو ؎

(۴) ایک باریک نلکی د ب ج خمیدہ ہے اِسطرحسے کہ د ب اور ب ج اوسکے حصے سیدہے ہین اور ایک دوسرے پر عمود وار ہین - نلکے اِسطرحسے رکہی ہوئی ہے کہ ہر ایک شاخ سطح عمودی سے یکسان میلان رکہتی ہے اور ہر ایک شاخ مین جداگانہ دو مائعات کے مساوی مقدار جنکی کثافتو نمین ۲ اور ۱ کی نسبت ہے ڈالی گئی ہے تو اوسکے مشترک سطح کی اونچائی ب سے اوپر معلوم کرو ؎

(۵) ایک صاف عمودی اسطوانہ جو اونچائی مین ایک پونڈ ہے اور جسکا قطر ایک فٹ کا ہے پانی سے بہر اگیا ہے اور ۴ پونڈ وزن والی ڈاٹ کے ذریعہ سے بند کیا گیا ہے تو اوسکے سطح منحنی پر دباؤ معلوم کرو

(۶) اگر ایک گولہ جسکا وزن ایک پونڈ ہو ایک تار کے ذریعہ سے جو ڈاٹ مین بندہا ہوا ہو پانی مین لٹکایا جاوے اور پانی اور اوس دہات کے اوزان مخصوصہ مین ۱ و ۲ - اور سات کی نسبت ہو تو معین گہرائی پر اور سطح منحنی پہ دباؤ معلوم کرو ؎

(۷) ایک اسطوانہ نما برتن جو ایک میز پر قایم ہے پانی سے پُر ہے اور ایک ٹکڑا ایسکے مقدار معین کا جو ایک تار کے ذریعہ سے سہارا ہوا ہے پانی مین ڈبویا

(۷) کُل دباؤ اور حاصل دباؤ مین کیا فرق ہے بیان کرو
(۸) ایک مجوف مخروط جسکا راس اوپر کی طرف ہے پانی سے بھرا ہوا ہے تو اوسکی سطح منحنی پر کُل دباؤ معلوم کرو ؎
(۹) ثابت کرو کہ کسی سطح رقبہ کے مرکز دباؤ کے گہرائی اوس رقبہ کے مرکز ثقل کی گہرائی سے ہمیشہ زیادہ ہونی چاہیئے ؎
(۱۰) ایک ایسی مثلث کا مرکز دباؤ معلوم کرو جسکا راس مایع کی سطح مین ہے اور قاعدہ افقی ہے - ؎
(۱۱) ایک مستقیم الاضلاع کا ایک ضلع مایع کی سطح مین ہے اسکو ایک افقی خط سے ایسے دو حصص پر تقسیم کرو جنپر دباؤ مساوی ہو ؎
(۱۲) اوسی مستقیم الاضلاع کو خطوط افقی کے ذریعہ سے ایسے حصص پر تقسیم کرو جنپر دباؤ برابر ہو -
(۱۳) ایک مثلث کا قاعدہ افقی ہے اور اوسکا راس سطح مین ہے اوسکو ایک خط افقی کے ذریعہ سے ایسے دو حصوں پر تقسیم کرو جنپر دباؤ برابر ہو ؎

## امثلہ باب سوم

(۱) دو مساوی عمودی اسطوانی جو ایک افقی میز پر قایم ہین ایک نلکے کے ذریعہ سے ملائے گئے ہین جو میز سے متصل ہو کر گذرتے ہے اور وہ اسطوانی جزوی پانی سے پُر ہین - ایک اسطوانہ مین پانی ہے اور اوس سے ملے ہوئے وزن معینہ کے ایک خوب مضبوط اور تنگ ڈاٹ ہے تو اوسکی اعتدال کا محل دریافت کرو ؎
(۲) ایک برتن کے جو پانی سے بھرا ہوا ہے اوپر کے روئی سطح مربع کی شکل کی ہے جسکا ضلع دو فیٹ ۶ - انچہ ہے اور ایک ملکی جو اوس برتن کے اندر تک پہنچی ہے

ترتیب اور حالت پر یہ یاد رکھنا چاہیئے کہ ہر لچکدار سیال یا مایع کی سطح ہمیشہ وہ افقی سطح ہوتی ہے جو کہ سیال کے سب سے اونچے نقطے میں سے کھینچی جاوے اور دباؤ کا انحصار اس سطح سے نیچے ہونے پر ہے ؛
مثلاً مختصر کے پل کو کواڑ بنانے میں پھیلا ہوا پانی کو اوپر اسقدر اثر نہیں رکھتا جیسا کہ پانی کے سطح کی بلندی ؛

## سوالات متعلقہ باب ۳

(۱) برتن میں مایع کے ڈالنے سے اوس برتن کے قاعدہ کے دباؤ میں کیا فرق پڑتا ہے ؛

(۲) کسی تالاب میں ۱۰۰ فیٹ کی گہرائی میں دباؤ معلوم کرو اور اگر کرہ ہوائی کا دباؤ بھی حساب میں لایا جاوے تو کیا ہوگا ؛

(۳) اِس بیان کی تشریح کرو کہ مایعات کی رو سے سطح ہمیشہ افقی ہوتی ہے ؛

(۴) پانیکا ایک حوض ایک مکان کے صحن سے ۲۰۰ فیٹ اونچا ہے تو ایک نل میں جو صحن سے ۴۰ فیٹ اونچا ہے کسقدر دباؤ ہوگا۔ ؛

(۵) تین مایعات جو آپس میں نہیں مل سکتے ایک برتن میں بھرے ہوئے ہیں ثابت کرو کہ اون کی سطوح مشترک افقی ہیں اور سب سے نیچے والے مایع کی گہرائی معین میں دباؤ معلوم کرو ؛

(۶) ایک متساوی الاضلاع مثلث کی شکل کا رقبہ پانی میں غرق ہے اور ایک ضلع جو ایک مثلث ہے سطح پر ہے تو اوسپر دباؤ کیا ہوگا - جواب پونڈ میں ہو۔

# مثلث جسکا راس نیچے کیطرف ہے

یہان دباؤ کے اختلاف کی دو باعث ہین

(۱) خطوط کی مقدار مین نسبت

ن و (ن-۱) و (ن-۲) ...

واہین - کمی ہوتی جاوے گی اسلئے دباؤ کے مقدار مین بھی اس نسبت سے فرق پڑیگا - ؤ

(۲) دباؤ کی مقدار و کے نیچے عمق پر منحصر ہے جو کہ نسبت ۱ و ۲ و ۳ ... ن مین ہے

∴ دباؤ = ۱ ن د و ۲ (ن-۱) د و ۳ (ن-۲) د ... ۱ × ن د

فرض کرو کہ دباؤ خط د و مین عملکرتا ہے اور ہر ایک خط کا عمق ق سے جداگانہ =

$\frac{ط}{ن}$ و $\frac{۲ط}{ن}$ $\frac{۳ط}{ن}$ ... $\frac{ن ط}{ن}$ اسلئے مرکز دباؤ کا عمق =

$$\frac{۱ \times ن \, د \, \frac{ط}{ن} + ۲ (ن-۱) \, ط \, \frac{۲ط}{ن} \; و \; ۳ (ن-۲) \, ط \, \frac{۳ط}{ن} \cdots ۱ \times ل \, د \, \frac{ن ط}{ن}}{۱ + ن د + ۲ (ن-۱) د + ۳ (ن-۲) د \cdots ۱ \times ن د}$$

$$= \frac{ط}{ن} \cdot \frac{۱^۲ + ۲^۲ (ن-۱) + ۳^۲ (ن-۲) \cdots ن^۲}{۱ \times ن + ۲ (ن-۱) + ۳ (ن-۲) \cdots ۱ \times ن}$$

سلسلہ کے جمعکرنے سے حاصل ہوتا ہے ط × $\frac{۱ + ن}{۲ ن}$ اگر ن کو بہت بڑا عدد فرض کرین تو = $\frac{ط}{۲}$

**۵۰** طالبعلم اب اچھی طرح سے سیالی دباؤ کی ماہیت کو سمجھ جاویگا اور اوسکو معلوم ہو جاویگا کہ کسی سیال کا عمل اوسکے مقدار پر منحصر نہین ہے بلکہ اوسکے اجزا کی

اور اِسلیے اوس سیالی دباؤ کے مقدار بھی جو اِن خطوط پر عمل کرتی ہے نسبت ۱ و ۲ و ۳ . . . . ن مین زیادہ ہوتی جائیگی علاوہ اوسکے دباؤ کے اضافت کا باعث ہر ایک خط کے مرکز کے گہرائی آ سے ہے جو ۱ و ۲ و ۳ . . . ن کی نسبت مین ہے اِسلیے اِن دونون باعثون سے دباؤ نسبت ۱۲ و ۲۲ و ۳۲ . . . . ن۲ مین مختلف ہوتا ہے فرض کرو کہ دباؤ خطوط کے وسط مین عملکرتا ہے اور اِسلیے تمام خطوط کا دباؤ خط د و مین عمل کرتا ہے = ط

اِسلیے دباؤ ۱۲ د و ۲۲ د و ۳۲ د . . . . ن۲ د آ سے $\frac{ط}{ن}$ $\frac{۲ط}{ن}$ $\frac{۳ط}{ن}$ . . . . $\frac{ن ط}{ن}$ فاصلہ پر جداگانہ عمل کرتے ہین اِسلیے دباؤ کے مرکز کا عمق

$$= \frac{۱۲ د \frac{ط}{ن} + ۲۲ د ۲ \frac{ط}{ن} + ۳۲ د ۳ \frac{ط}{ن} \ldots ن۲ د \frac{ن ط}{ن}}{۱۲ د + ۲۲ د + ۳۲ د \ldots ن۲ د}$$

$$= \frac{\frac{ط}{ن} (۱۳ + ۲۳ + ۳۳ \ldots ن۳)}{۱۲ + ۲۲ + ۳۲ \ldots + ن۲} = \frac{ن (ن+۱)۲}{۴} \times \frac{۶}{ن (ن+۱) (۲ن+۱)}$$

$$= \frac{۳ ط (ن + ۱)}{۴ن + ۲} = \frac{۳ ط (۱ + \frac{۱}{ن})}{۴ + \frac{۲}{ن}}$$ اگر ن کو بہت بڑا عدد فرض کرین $\frac{۱}{ن}$ و $\frac{۲}{ن}$ لایق محسوب ہونے کے نہین اِسلیے

$$= \frac{۳ ط}{۴} = \frac{۳}{۴} ط$$

فرض کرو کہ ط بلند ہے ... ایک خط یعنی حصے کے گہرائی برابر ہے $\frac{\text{ن}}{\text{ط}}$، $\frac{\text{۲ن}}{\text{ط}}$ ... $\frac{\text{ن ط}}{\text{ن}}$ کے

اور چونکہ د و ۲د و ۳د ... ن د طاقات متوازی مین اسلئے مرکز دباؤ کی گہرائی

$$= \frac{\text{مجموعہ}(\text{د ط})}{\text{مجموعہ}(\text{د})}$$

$$= \frac{\frac{\text{ط}}{\text{ن}} \times ۱ \times \text{د} + \frac{۲\text{ط}}{\text{ن}} \times ۲ \times \text{د} \ldots \text{ن د} \frac{\text{ن ط}}{\text{ن}}}{\text{د} + ۲\text{د} + ۳\text{د} \ldots \text{ن د}} = \frac{\frac{\text{ط}}{\text{ن}^۲}(۱^۲ + ۲^۲ + ۳^۲ \ldots \text{ن}^۲)}{(۱ + ۲ + ۳ \ldots \text{ن})}$$

$$= \frac{\frac{\text{ط}}{\text{ن}^۲} \cdot \frac{\text{ن}(\text{ن}+۱)(۲\text{ن}+۱)}{۶}}{\frac{\text{ن}(\text{ن}+۱)}{۲}} = \frac{\text{ط}}{\text{ن}} \times \frac{\text{ن}(\text{ن}+۱)(۲\text{ن}+۱)}{۶} \times \frac{۲}{\text{ن}(\text{ن}+۱)} = \frac{\text{ط}}{\text{ن}} \times \frac{۲\text{ن}+۱}{۳} = \frac{\text{ط}(۲ + \frac{۱}{\text{ن}})}{۳}$$

اگر ن کو بہت بڑا عدد فرض کرین تو $\frac{۱}{\text{ن}}$ کو ہم جسقدر چاہین چھوٹا کر سکتے ہین اسلئے $\frac{۱}{\text{ن}}$ کو نظر انداز کر سکتے ہین تو $\frac{\text{ط}(۲ + \frac{۱}{\text{ن}})}{۳} = \frac{۲}{۳}\text{ط}$ ۔

اِسیطرح سے ایک ایسے مثلث کا مرکز دباؤ جسکا ایک زاویہ سطح مین واقعہ ہوا اور اوسکا قاعدہ افقی ہو یا ایک ایسے مثلث کا جسکا قاعدہ پانیکی سطح مین ہو معلوم کر سکتے ہین اول صورت مین مرکز دباؤ کا فاصلہ مائع کی سطح سے $\frac{۳}{۴}$ ہ اور دوسری صورت مین $\frac{۱}{۲}$ گہرائی نقطہ زیرین مثلث کے برابر ہوگا

## مثلث جسکا راس اوپر کی طرف ہے

ب ج کے تنصیف کرو اور ا د کو ملاؤ ۔ ب ج کے متوازی خطوط سے مثلث ا ب ج بے شمار حصص مین تقسیم کیا گیا ہے اور اِن خطوط کی مقدار ۱ و ۲ و ۳ ...

کہ ...... اور ...... دج کا دباؤ معلوم کرنے کے لئے مائع دج کے بجائے اسکی مساوی اونچائی والا مائع بھر دو اِس تبدیلی سے دج کے کسی نقطہ پر دباؤ مین فرق نہین پڑیگا اگر ب ونئی سطح ہو تو ف ج ب = ف ج ب = ف $\frac{د}{۲}$

اور دج کے مرکز ثقل کی گہرائی ب کے نیچے = ب ج + $\frac{د}{۲}$ = $\frac{د}{۲}$ (۱ + $\frac{۲ ف}{د}$)

اِسلئے دج پر دباؤ = ک ف $\frac{د^۲}{۲}$ × $\frac{د}{۲}$ (۱ + $\frac{۲ ف}{د}$) = $\frac{۱}{۴}$ ک ف د^۳ (۱ + $\frac{۲ ف}{د}$)

۴۹ - کسی مسطح رقبہ کا مرکز دباؤ وہ نقطہ ہے جسپر مسطح رقبہ کی سیال دباؤ کا حاصل عمل کرتا ہے - ؎

فرض کرو کہ ایک مستقیم الاضلاع (ا ب ج د) مائع مین غرق ہے اور اوسکا ایک ضلع (ا د) سطح پر ہے تو مرکز دباؤ معلوم کرو - تمام رقبہ کو بہت بہت چھوٹے (ن) مساوی حصون مین ایسے افقی خطون سے جو یکسان فاصلہ پر واقع ہون تقسیم کرو جنمین سے ہر ایک ا د کے متوازی ہو - ؎

چونکہ دباؤ ہر ایک خط پر اوسکے نقطۂ تنصیف پر عمل کریگا اور سطح سے نیچے گہرائی کے متناسب ہوگا اِسلئے ہمکو ایسی متوازی طاقات کے نظام کا مرکز دریافت کرنا ہے جو کہ سطح پر عمود وار عمل کرتے ہین -

خط ی ف کے ایسے نقاط پر جو مساوی فاصلہ پر واقع ہین اور ی کے فاصلہ سے متناسب ہین چونکہ دباؤ کی پابندی کا باعث فقط گہرائی ہے جو کہ نسبت ۱ - و ۲ و ۳ ... ن سے واقع ہین اِسلئے خطوط تنصیف پر دباؤ = ق و ۲ ق و ۳ ق ... ن ق -

# چوتھی مثال

فرض کرو کہ ایک اسطوانہ جو کہ دونون سرون پر مہر سے بند ہے پانی سے بھرا ہوا ہے اور اوسکا محور خط عمودی کے ساتھ زاویہ ھ بناتا ہے - مائع کی سطح جو اسطوانہ کے سب سے اونچے نقطہ پر ہو کر گذرتی ہے افقی ہے

اور آن مرکز ثقل کی گہرائی = ط/۲ جم ھ ن جب ھ - اب مستوی سطحو نکا کل دباؤ

= (۲) و π ن۲ × ن جب ھ -

(۲) و × π ن۲ × (ط/۲ جم ھ + ن جب ھ) جو کہ = و π ن۲ (۲ن جب ھ + ط جم ھ)

اور سطح منحنی پر کا کل دباؤ = و π ن ط (ط جم ھ + ۲ن جب ھ) اور کل دباؤ معہ سطح منحنی اور مستوی سرون کے = و (۳π ن ط + π ن۲) (ط جم ھ + ۲ن جب ھ) -

# مثال پانچوین

ایک مکعب برتن دو ایسے مائعات سے بھرا ہوا ہے جنکی کثافتین مختلف ہین اور حجم ہر ایک مائع کا برابر ہے تو برتن کے قاعدہ پر اور کسی ضلع پر دباؤ معلوم کرنا ہے

فرض کہ د برتن کا ایک ضلع اور ف اور فَ اوپر اور نیچے والی کثافتین ہین فَ بہ نسبت ف کے بڑا ہے - قاعدہ کا دباؤ = تمام سیال کے وزن کے = ک فَ د۳/۲ + ک ف د۳/۲

حصہ ب ج پر کا دباؤ =

ک ف د/۲ × د۲/۲ = د۳/۴ ...

د
دَ
ف
فَ
ج
ا

= ج + ½ ب جم ہ = ½ (۲ج + ب جم ہ)

اور چونکہ رقبہ = ذَ بَ اِسلئے کُل دباؤ = ½ و (۲ج + ب جم ہ) ذَ بَ

## مثال دوم

ایک عمودی اسطوانہ جسکا نصف قطر ن ہے اور
بلندی ط ہے پانی سے بھرا ہوا ہے - سطح اسطوانہ
کے = ۲ π ن ط اب کُل دباؤ = ۲ π ن ط ا
× ½ ط = و π ن ط ۲

## مثال سوم

ایک مجوف مخروط جسکا راس نیچے کی طرف ہے پانی سے بھرا ہوا ہے -
فرض کرو کہ ن نصف قطر ہے اور ط مخروط کی بلندی -
اگر مخروط کو کاٹکر سطح کی شکل مین کہولین تو اوسکی سطح قطعہ دایرہ کی شکل کی ہوگی جسکا
ترچھا ضلع یعنی خط مایل نصف قطر ہے اور قاعدہ کا محیط قوس ہے لیکن قطعہ دایرہ
کا رقبہ برابر ہوتا ہے ½ قوس × نصف قطر کے اِسلئے سطح مساوی ہوئی π
ن √(ن۲ + ط۲) پھر مخروط کی سطح ایسے مخروط مضلع کے سطح کی مانند ہوتی
ہے جو مثلثون سے بنا ہوا ہو اور مخروط مستدیرہ کا راس اور اوسکا راس ایک ہو
اور اونکے قاعدے ایک ایسے کثیر الاضلاع کے ضلعے ہوتے ہین جو دایرہ کے اندر بنای گئی
ہو اور چونکہ ہر ایک مثلث کا مرکز ثقل مایع کی سطح سے ⅔ ط گہرای کے نیچے ہوتا ہی
اِس لئے ⅔ ط مرکز ثقل کی گہرای ہے اور کُل دباؤ برابر ہے ⅔ و π ن ط √(ن۲ + ط۲) -

ہوئے تصور کر سکتے ہین یا ایک دباؤ کے بہتا دور کر سکتے ہین ؀

سطح مستوی کی صورت مین ہر ایک نقطہ پہ کا دباؤ ایک ہی سمت مین ہوتا ہی اور کل دباؤ اور حاصل دباؤ ایک ہی ہوتا ہے سطح منحنی کی صورت مین کل دباؤ اون دباؤ نکا جبری مجموعہ ہوتا ہی جو کہ سطح پر مختلف سمتون مین عمل کرتا ہے ؀

۸۴۔ کسی مایع کا کسی سطح پر کل دباؤ مایع کے اوس سطوانہ کے وزن کے برابر ہوتا ہے جسکا قاعدہ سطح کے رقبہ کے برابر ہے اور بلندی اوس قبہ کی مرکز ثقل کے مایع کے سطح کے نیچے گہرائی کے برابر ہوتی ہے

فرض کرو کہ سطح بہت چہوٹے چہوٹے رقبون ر، ر، ر ... مین تقسیم کی گئی ہے اور س، س، س ... ان رقبون کے مراکز ثقل کی سطح کے نیچے گہرائی ہی۔ اِن رقبونکو بہت چہوٹا بنا ئیسے ہر ایک کو سطح مستوی فرض کر سکتے ہین اور اونہین سے ہر ایک پر جداگانہ دباؤ = و ر س اور و ر س ... ۔ اگر ہر ایک رقبہ پہ دباؤ یکبینا ہوا تو کل

کل دباؤ = و مجموعہ ر س کا

لیکن اگر س سطح مرکز ثقل کی گہرائی ہو تو س = مجموعہ ر س کا / مجموعہ ر کا اسلئے کل دباو = و س مجموعہ ر کا = و س م اگر م تمام سطح کا رقبہ ہو اور س م اسطوانہ کا حجم ہے اگر مایع کی کثافت ق ہو تو کل دباؤ = ک ق س م

# مثال اوّل

ایک مستقیم الاضلاع پانی مین ڈوبا ہوا ہے اسطرح سے کہ اوسکے دو ضلعے افقی ہین اور اوپر کے ضلع کی گہرائی معین ج ہے اور اوسکے سطح عمود وار سے زاویہ ہ بناتی ہے

فرض کرو کہ د افقی ضلع ہے اور ب دوسرا ضلع تو مرکز ثقل کی گہرائی = ج + ½ ب

وَبَ اَ² جب ھ جم ھ اور تمام کل مستقیم الاضلاع کا دباؤ = ½ وبَ اَ²
جم ھ جب ھ جوکہ = ل جم ھ اسلئے ل = ½ وبَ اَ² جم ھ = وَب اَ × ½ اَ جم ھ لیکن چونکہ ½ اَ جم ھ شکل مستقیم الاضلاع کے بیچ کے نقطہ کے سطح سے گہرائی ہے اسلئے دباؤ مائع کے اوس اسطوانہ کے وزن کے برابر ہے جسکا قاعدہ شکل مستقیم الاضلاع ہو اور جسکی لمبائی وسیع خط اَب کے نقطہ تنصیف کے عمق کے برابر ہے - کیونکہ آل کی سمت افق کے ساتھ زاویہ ھ بناتی ہے اسلئے آل کا افقی جزو = ل جم ھ = ½ وبَ اَ² جم² ھ -

اب جسم مصمت اَ ب ج ب ج کے افقی دباؤ اور اپنے وزن اور آل کی مزاحمت کے باعث حالت سکونمین ہے اسلئے ب ج پہ کا دباؤ = ل جم ھ = ½ وبَ اَ² جم² ھ = وبَ اَ جم ھ × ½ اَ جم ھ = و × (ب ج کا رقبہ × اَ ب ج کے نقطہ تنصیف کی گہرائی)

اِس سے معلوم ہوا کہ ب ج کیو سطح اور اَب کیو سطح ایک ہی قاعدہ ہے اور اگر ھ کو صفر کے برابر فرض کرین تو بھی وہی نتیجہ ہوگا اِس نتیجہ کو دفعہ آئیندہ مین عموماً طور پر بیان کیا گیا ہے اگرچہ طریقہ بیان مختلف ہے -

۷۳ - **کُل دباؤ** - کسی سیال کا کُل دباؤ کسی سطح پر اون تمام عمودی دباؤن کا مجموعہ ہے جو کہ وہ سیال سطح کے ہر ایک حصہ پر پیدا کرتا ہے

## حاصل دباؤ کی تعریف

حاصل دباؤ وہ دباؤ ہے جو کہ اثر مین اون تمام دباؤن کے برابر ہوتا ہے جو مختلف سمتون مین سطح کے اوپر عمل کر رہے ہین اور جسکو ایک سمت مین عمل کرتے

چاہیئے اور اگر برتن اوس شکل کا ہو جیسے شکل منقوطہ سے ظاہر ہے یعنے اضلاع و سطح رقبہ آ ر کے عین اوپر واقع نہ ہو تو ہم برتن کو بڑا فرض کرنے سے مایع کو قبہ آ ر پر پہیلا ہوا فرض کر سکتے ہین رقبہ آ ر کے کسی نقطہ کے دباؤمین فرق نہ آویگا اسلئے یہہ دلیل شکل آئندہ کے لئے درست ہے مثلاً اگر ایک مجوف مخروط جسکا راس اوپر کی طرف ہو پانی سے بہرا جاوے اور ن قاعدہ کا نصف قطر ہو اور ط مخروط کی بلندی ہو تو قاعدہ کا دباؤ = و ۳ ن ط کے یا ک ف ۳ ن ط کی یعنے اوس اسطوانہ کے وزن کے برابر جسکا قاعدہ اور بلندی مخروط کی برابر ہو

۹۴ - اگر ایک مستقیم الاضلاع شکل کا رقبہ کسی مایع مین اسطرح سے ڈبویا جاوے کہ اوسکا ایک کنارہ سطح پر نمودار ہو اور اوسکے سطح سطح عمودی کے ساتھ زاویہ بناتی ہو تو معلوم کرو کہ اوس سطح پر کسقدر دباؤ ہوگا - فرض کرو کہ شکل ذیل ایک عمودی تراش ہے جو کہ شکل مستقیم الاضلاع کے ضلع ب پر عمود وار واقعہ ہے جو پانی کی سطح مین ہے - اور ضلع ا ب (= ا) مستقیم الاضلاع کا تراش ہے ایک عمودی سطح ب ج نقطہ ب سے کہینچو اور فرضکرو کہ ا ج ب مین جو مایع ہے وہ منجمد ہو گیا ہے تو اوسکا وزن فقط سطح ا ب نے سہار رکہا ہے کیونکہ ب ج کا دباؤ افقی ہے اسلئے اگر ا ب کا دباؤ ل ہو جو کہ اوسکی سطح پر عمود وار ہے تو ل جب ہ = وزن ا ب ج کے جو = ½ و × ا ج × ب ج لیکن چونکہ ا ج = ا جب ہ اور ب ج = ا جم ہ اسلئے ا ب پر کا دباؤ = ½

ہرے کا رقبہ ہو تو در = ا پ ط کا وزن = ک ف ا پ ر + ک فَ
پ ر (ف اور فَ کثافتین ہین) یا د = ک ف ا ب + ک فَ ب ط
یا اِسیطرح کرو کہ د = ک ف ب ط + ب پہ کا دباؤ جو = ک ف ا ب کی اور
اِسیطرح سے کسی جسم مایع کی کسی نقطہ کا دباؤ معلوم ہو سکتا ہے خواہ وہ مایع
کیقدر مختلف کثافتون کے طبقون سے بنا ہو - اور اگر سطح پہ کرہ ہوای کا دباؤ ۳
عمل کر رہا ہو تو نقطہ طَ کا دباؤ = ک فَ ب ط + ک ف ا ب + ۳

۴۵ - اب ہم کسی مایع کے دباؤ کا کسی سطح مستوی پہ عمل کرنے کی صورت
بیان کرتے ہین کسی مایع کا دباؤ کسی افقی رقبہ پہ مایع کے اوس اسطوانہ کے وزن
کے برابر ہوتا ہے جسکا قاعدہ وہ رقبہ افقی ہو اور جسکی بلندی اوپر سطح کے نیچے رقبہ کے
عمق کے برابر ہو -

اگر س عمق ہو تو ہر ایک نقطہ پہ
دباؤ = ق س یا ک ف س کے
اِسلیئے اگر ر رقبہ ہو تو اوس رقبہ
پہ دباؤ برابر ہوگا و س ر کے
اور س ر اسطوانہ کا حجم ہوگا -

یہہ معلوم ہوگا کہ اِسمین اوس برتن کیو اسطے جسمین کہ مایع ہے کسی خاص شکل کی شرط
نہین یہہ نتیجہ اسطور سے بھی نکل سکتا ہے کہ رقبہ ر کی حدود سے سطح تک عمودی خطوط
کھینچو اور اوس حصہ مایع کو جو اُن حدود مین آ گیا ہو منجمد فرض کرو جو کہ مایع محیط کا
دباؤ بالکل افقی ہے اِسلیئے قاعدہ پہ کا دباؤ جسم مصمت کے وزن کے برابر ہونا

یا ج کہ = ق د اور اِسلئے ج د افقی ہے - ثؔ

**۳۴**۔ اگر دو مائعات جو آپس مین نہ مل سکتے ہون ایک منحنی نلکے مین ہون تو اون کے اوپے سطوح کی سطح مشترک سے بلندیان اون کی کثافتوں سے نسبت متکافی رکہین گے

فرض کرو کہ د اور ب دو سطوح ہین ج سطح مشترک ہے ف اور فَ ب ج اور ج د کی کثافتین ہین فرض کہ د اور ب اور ج مین سے گزرنیوالے افقی سطوح ایک عمودی خط سے نقاط ن ل م پر ملتے ہین اور زیادہ کثافت والی مائع مین جَ ایک نقطہ ہے جو کہ اوسے افقی سطح مین واقع ہے جس مین کہ ج ہے ج پر کا دباؤ = ک ف + ن م اور جَ کا دباؤ = ک فَ + ل م اور یہہ دفعہ ۳۲ کی حکم سے مساوی ہین اِسلئے ف + ن م = فَ + ل ج یا ن م : ل م = فَ : ف

**۳۴**۔ دو غیر مخلوط مائعات ایک ہی برتن مین ہین تو نیچے والی مائع کے معین گہرائی مین دباؤ معلوم کرنے کا طریقہ

فرض کرو کہ ط نیچے والی مائع مین نقطہ ہے اور ط پ د ایک عمودی خط ہے جو سطح مشترک سے پ پر ملتا ہے د ط کے گرد ایک نلکی بناؤ اور اوسکو منجمد فرض کرو اگر د ط پر کا دباؤ ہوا در ر اسطوانہ کے

جاوے تو پانی برتن ا ب کے بھرنیکے بعد ہرایک شیشہ کے برتنون مین ایک ہی عمودی بلندی تک چڑہیگا اور اگر کسی برتن سی حصہ پانیکا نکال لیا جاوے تو پانی ہرایک برتن مین ایک ہی بلندی عمودی تک اوترجاویگا - ایک نہایت روزمرہ کی تمثیل اِس اصول کے شہرون کے پانی کے نلون مین پائی جاتی ہے کسی بلندی پر حوض بنایا جاتا ہے اور نلیان جو اوس نلوئین ہر نکلتی ہین پانیکو گہرون کی چہتون پر لے جاتے ہین اور اوس بلندی تک لے جاتے ہین جو کہ حوض کی پانیکی سطح سے اونچی نہ ہو اور یہ نل خواہ سڑک پر لگایا جاوے یا زمین کے اندر بشرطیکہ کوئی حصہ نل کا اصلی سطح سے اونچا نہ ہو ؛

۲۴۲ - دو ایسے مایع کہ باہم نہ مل سکتے ہون سطح مشترک افقی ہوتی ہے - ؛ فرض کرو کہ دو نقطے ط اور ق نیچے کے مایع مین واقعہ ہین اور یہ دونون نقطے افقی سطح مین ہین خط ط عمودی ط ا اور ق ب دونون مایعات کے سطح مشترک سے ج اور د پر ملتے ہین - اب اگر و نیچے کی مایع کی اکائی حجم کا وزن ہو اور وَ اوپر کے کا تو ط پر دباؤ برابر ہے وَ × ج ط + ج ا پر کا دباؤ = وَ × ج ط + و × ج ا اور ق پر کا دباؤ = وَ × ق د + و × د ب

اِسلئے وَ × ج ط + و × ج ا = وَ × ق د + و × د ب اور

چونکہ ط ب افقی ہے اِسلئے ج ط + ج ا = ق د + د ب -

و مین ضرب دینے سے اور تفریق کرنے سی (وَ - و) × ج ط = (وَ - و) × ق د

ہو جاوے گی ؎

۴۰ - دفعہ ۳۳ مین اگر خط د ب بالکل مایع مین نہ ہو تو ہم اوس وقت بھی دفعہ ۳۴ کے مدد سے اوسکو ثابت کرسکتے ہین کیونکہ د اور ب افقی اور عمودی خطون کے ذریعہ ذریعہ سے جیسے کہ د ح ج ب - ملائے جا سکتے ہین نقطہ ب پر کا دباؤ برابر ہے ج پر کا دباؤ - و ہ ح ب د = ج پر کا دباؤ - و - د ج = د پر کے دباؤ کے

۴۱ - اِس سے معلوم ہوتا ہے کہ تمام نقاط جو مایع کے سطح مین واقع ہین اور جنمین دباؤ یا تو صفر ہو یا مستقل کرہ ہوائی کے برابر ہو ایک افقی سطح مین واقع ہونگے اور یہہ اوسصورت مین بھی درست ہے جبکہ سطح اجسام مصمت کے دخل بیچ بیچ مین سے ٹوٹ جاوی اِس قاعدہ کو اِس عبارت مین بہی بیان کیا کرتے ہین کہ مائعات کی سطح افقی ہر ایک صورت مین یکسان رہتی ہے جسکی تمثیل شکل ذیل کے تجربہ سی معلوم ہو جاویگی

فرض کرو کہ بہت سے شیشہ کے برتن مختلف شکل کی نلکیون کے وسیلہ سے برتن ا ب سے ملے ہوئی ہین تو تجربہ سی معلوم ہوگا کہ اگر اِنمین سے کسی برتن مین پانی ڈالا

کرہ باؤ مساوی ہو افقی سطح مین واقع ہونگے اور اِسلئے تمام نقاط سطح کے جنمین کہ
دباؤ یا تو صفر کے برابر ہے یا کرہ ہوائی کے دباؤ کے برابر ہے ایک ہی افقی سطح مین
واقع ہونگے۔ ؎

۴۸ - کرہ ہوائی کا دباؤ ہر ایک مربع انچہ پر ۲، و ۱۴ پونڈ یا قریب قریب
۱۵ پونڈ کے پایا گیا ہے اِس سے ہم کسی رقبہ پر کا دباؤ معلوم کر سکتے ہین اور اگر
ایک اکائی رقبہ پر کرہ ہوائی کا دباؤ ﮨ ہو تو ایسی مائع کی س عمق مین جسکے سطح پر
کرہ ہوائی عمل کرتا ہے دباؤ برابر ہوگا ک ف س + ﮨ

۴۹ - **تمثیل** - فرض کرو کہ شیشہ کا ایک خالی اسطوانہ دونو سرون پر سے
کہلا ہوا ہے نیچے کے سرے پر ایک بہاری پتہرہ جو اوس تمام سرے کو ڈہک سکی لگا ہوا
ہے اور یہہ پتہرہ ایک دہاگے کے ذریعہ سے جو اسطوانہ کے اندر سے گزرتا ہے ہلارا
گیا ہے - دہاگے کو پکڑ کر اسطوانہ کو
پانیکے برتن مین ڈبوؤ تو یہہ معلوم ہوگا
کہ ایک معین عمق مین دہاگہ چہوڑ دیا جاوے
تو بھی پتہرہ اسطوانہ سے چمٹا رہیگا
کیونکہ پانیکا دباؤ نیچے سے اوسکو سہارےگا

اگر و پتہرہ کا وزن ہو اور ن اسطوانہ کا نصف قطر ہو تو پتہرہ کا عمق لا اِس مساوات سے
معلوم ہو جاویگا و = ک ف لا ﭖ ن۲ - کرہ ہوائیکا عدم یا وجود اِس عمق پر کچہ
اثر نکریگا کیونکہ کرہ ہوائی کے دباؤ کے پتہرہ پر جو نیچے کی طرف عمل کرتا ہے اُس
دباؤ سے جو اوپر کیطرف عمل کرتا ہے اور پانیکے سطح سے منتقل ہوتا ہے تلافی

کـ ن س ؎

**۳۶** کسے لچکدار مائع مین دو سطحونکے دباؤ کا فرق۔

ہم دفعہ ۲ مین بیان کر چکے ہین کہ ہوائیات بھاری اجسام ہوتے ہین اِسلئے دفعہ ۳۳ کے اُسی ذیل سے اگر پ اور ق کسے لچکدار مائع مین دو نقاط ہون اور پ ق سے عمودی فاصلہ پر اونچا ہو تو پ اور ق کی دباؤنکا فرق ہوائے اسطوانہ پ ق کے وزن کے برابر ہوگا اور چونکہ اِس اسطوانہ کی کثافت یکسان نہین ہے اِسلئے اسمین ذرا دقت حاصل ہوتی ہے لیکن ہم باب پانچ مین اوسکا مفصل بیان کرینگے - ؎

**۳۷**۔ ہر ایک ساکن مائع کے سطح افقی ہوتی ہے۔ فرضکرو کہ دو نقطے ط اور ق کی ایک ہی افقی سطح مین مائع کے اندر واقع ہین ط د اور ق ب عمود سطح تک کھینچو تو ط پر کا دباؤ برابر ہے و = د ط کے اور ق پر کا دباؤ برابر ہے و = ب ق کے لیکن دفعہ ۳۲ کے حکم سے یہہ آپسمین برابر ہین اِسلئے د ط اور ب ق برابر ہین اور د اور ب ایک ہی افقی سطح مین واقعہ ہین اِسیطرح جیسے سطح مین کوئی نقطہ د اور ب کے ساتھہ ایک افقی سطح مین ثابت ہوسکتا ہے یا اِسطرح سے ثابت کرنا چاہیئے چونکہ ہر ایک افقی سطح کے ہر نقطہ پر کا دباؤ برابر ہوتا ہے اِسلئے اوسکا عکس یعنی ہر نقاط جنپر

فرض کرنے سے اور اوسکو عمودی اور
افقی اجزا مین تحویل کرنے سے دَ رَ

جم ٥ = ور د پ لیکن ر = رَ
جم ٥ اِسلئے دَ = ود پ اور ظاہر ہے
کہ زاویہ ٥ نے اوسپر کچھہ عمل نہین کیا۔

اِس سے ہمین اوس شکل کا کہ ہر ایک نقطہ پہ کا دباؤ ہر ایک سمت مین یکسان
ہوتا ہے دوسرا ثبوت مل سکتا ہے۔ دفعہ ۴۳ کی ثبوت پر یہہ اعتراض ہوسکتا
ہے کہ د پر کے سطح افقی مان لی گئی ہے لیکن اگر اسطوانہ اپ کو ایک نہایت
باریک اسطوانہ فرض کرین یعنی اوسکا نصف قطر بہت ہی کم ہو تو یہہ
معلوم ہوگا کہ اوسکا وزن ک ف ر د پ ہے اور اِسلئے یہہ ثبوت سطح کی
کسی خاص شکل پر منحصر نہین ہے۔
زیادہ تر ثبوت کے واسطے حب دَ ب کی
اعلے اور اسفل نقطون ب اور د
مین سے گزرتے ہوے دو افقی سطوح
کھینچو پھر اگر اسطوانہ کا نصف قطر
نہایت کم کردیا جاوے تو یہہ دونون سطحین مطابق ہوجاوینگی اگر س اور سَ
اِن سطحون کی اونچائی پ سے اوپر ہو تو اسطوانہ کا وزن ک ف ر س
اور ک ف ر سَ کے درمیان ہوگا اور اِسلئے ک ف س اور ک ف
سَ کے درمیان ہوگا اور آخرکار جبکہ سطوح مطابق ہوجاوینگے تو د =

اکائی دباؤ = جوہر معین کا دباؤ اکائی گہرائی کے نیچے ∴ اکائی دباؤ = جوہر معین کا دباؤ اکائی گہرائی کے نیچے / ک

جوہر معین کا دباؤ اکائی گہرائی کے نیچے / ک یعنی د = ک ف س / ک

۴۴ - ہم د کو شکل ک ف س سے اکثر تعبیر کیا کرینگے اور چند باتین اوسکی متعلق بیان کرنی ضروری ہین د رقبہ کے اکائی کے دباؤ کو تعبیر کرتا ہے اور اسلئے اوسکی قیمت عددی لنبائی کی اکائی پر منحصر ہے علاوہ ازین ک کی قیمت عددی وقت اور لنبائی کی اکائیون پر منحصر ہے اور قیمت ف کی اوس جوہر معین پر منحصر ہے جبکہ طرف مائع کی نسبت کی جاوے اسلئے د کی عددی قیمت ان تمام اجزاء پر منحصر ہے مثلاً اگر پانی جوہر معین ہو اور ایک سکینڈ وقت اور فاصلہ کی اکائی ہو تو ایک فٹ پانیکی گہرائی مین جبکہ ف = ۱ اور س = ۱ تو د = ۳۲ ہو -

اب ہم جانتے ہین کہ اس عمق مین دباؤ حقیقت مین ایکہزار اونس فی مربع فٹ ہے اور اسلئے چونکہ د = ۳۲ اکائی وزن کے ۱۰۰۰/۳۲ اونس ہونے چاہئیں اسلئے ان اکائیون کے ساتھ س عمق مین اصل دباؤ ایکہزار × ف × س اونس ہوگا اگر ایک پونڈ وزن کی اکائی ہو اور ایک سکینڈ وقت کی اکائی ہو اور پانی جوہر معین ہو تو ہم معلوم کرینگے کہ لا^۲ × ۱۰۰۰/۱۶ = ک = ۳۲/لا جبکہ لا لنبائی کی اکائی ہے اور اسلئے لا^۲ = (۱۶ × ۳۲)/۱۰۰۰ ایک فٹ کا -

۴۵ - فرض کرو کہ اسطوانہ ا ب کے انجام ب کی سطح افقی نہین ہے اور ر اوسکا رقبہ ہے اور ہ افق کے ساتھ زاویہ بناتی ہے تو اسطوانہ کی حالت تعادل مین رکھنے کے لئے اور د کو ر کے نقطے پر کا دباؤ -

اور یہہ اعتدال قوت ہاے مفصلہ ذیل سے پیدا ہوا ہے

(۱) سیالی دباؤ انجام پ پر - ؤ

(۲) جسم مصمت کا وزن - ؤ

(۳) سطح منحنی پر سیالی دباؤ جو کہ تمام افقی ہین - ؤ

اسلیے انجام پ پر کا سیالی دباؤ اسطوانہ کے وزن کے مساوی ہونا چاہیئے اور اگر قاعدہ کا رقبہ ر ہو اور و اکائی حجم کا وزن ہو اور د پ پر کا دباؤ ہو تو د ر = و ر × ا پ یا د = و × ا پ یعنی دباؤ کسی عمق مین سطح کے نیچے گہرای کے ساتھہ بدلتا ہے - اسیطرح سے اگر پ اور ق ایک ہی سطح عمودی مین دو نقاط ہون تو اسطوانہ پ ق کے منجمد کر لینے سے یہہ معلوم ہوگا کہ اسطوانہ کے انجام ہاے پ اور ق پر کے دباؤ کا فرق اسطوانہ کے وزن کے برابر ہوگا اسلیے اگر د اور دَ پ اور ق پر دباؤ ہون تو دَ ر - د ر = و ر × پ ق یا دَ - د = و × پ ق یعنی کسی دو نقاط کے دباؤ کا فرق ک × اون دو نقاط کے بیچ کا عمودی فاصلہ - ؤ

اگر مائع کی کثافت ف ہو تو ا ب کا وزن = ک ف ا پ اور اگر ا پ = س کے ہو تو د = ک ف س - یعنی جوہر کا دباؤ جسکی کثافت ف ہی ایک اکائی رقبہ پر س گہرائی کے نیچے = ک ف س × اکائی دباؤ اور اسلیے جوہر مین کا دباؤ جسکی کثافت ایک ہی اکائی رقبہ پر اکائی گہرائی کے نیچے = ک × ۱ × ۱ × اکائی دباؤ - اسلیے ک

تصور کرو تو اب ڈ ب
ایک مصمت جسم ہے
جو کہ حالت اعتدال پذیر
ہے اور یہہ اعتدال
سیالی دباؤ سے جو اوسکے منحنی سطح پر عمل کرتے ہین اور اوسکے محور کے عمود وار ہین
اور اوس دباؤ سے جو اوسکے دونون انجاموں پر ہین اور افقی ہین اور جسم مصمت کی
وزن سے پیدا ہوا ہے اگر د اور د ڈ اور ب پر کی دباؤ کا ماپ ہو اور ر ہر ایک
انجام کا رقبہ ہے جو کہ مقدار مین بہت قلیل فرض کیا گیا ہے تاکہ دباؤ ہر ایک انجام کی
تمام سطح پر یکسان محسوس ہو تو انجاموں پر دباؤ برابر ہے در اور دَ رَ کے اور
چونکہ جسم حالت افقی مین حالت اعتدال مین ہے اسلئے در = دَ رَ کے یعنے
د = دَ - یہہ ثبوت لچکدار سیالات کے بارہ مین بھی صحیح ہو سکتا ہے اور اون
سیالات کے بارہ مین بھی جنکی کثافت یکسان نہو اور قابلیت التماس نہ
رکھتے ہون ۔

۳۳ - ایک بھاری یکسان کثافت والے مایع مین جبکہ وہ حالت سکون مین ہو کسی
معین گہرائی کے نیچے دباؤ کے معلوم کرنیکا طریقہ - ۔
مایع مین ایک نقطہ ب فرض کرو اور ب ڈ ایک خط سطح تک عمود وار کھینچو اور
ب ڈ کے گرد ایک نلکی بناؤ جسکا قاعدہ
افقی ہو اور اوسکو منجمد تصور کرو تو جسم
مصمت ب ڈ حالت اعتدال مین ہے

(۷) اگر وزن کی لنبائی اور وقت کی اکائیین ایک پونڈ ایک گز اور ½ سکینڈ ہون تو مساوات ہای و = ک ف ح اور و = ص ح مین جو ہر ہائے معین کا مقابلہ کرو۔ ؕ

(۸) اگر جوہر ہار معین ایک ہون اور وزن کی اکائیین بہی ایک ہون تو مساوات و = ک ف ح مین لنبائی کی اکائی کو معلوم کرو۔ وقت کی اکائی ۲ ماہ ۲ سکینڈ ہے اور لنبائی کی اکائی مساوات و = ص ح مین ایک فٹ ہو۔ ؕ

(۹) اگر لنبائی اور وقت کی اکائیین ۳ گز اور ۴ سکینڈ ہون اور اگر وزن کے اکائین دونون مساوات مین یکسان ہون تو جوہر ہاے معین کی کثافتو نکا مقابلہ کرو۔

(۱۰) جبکہ ایک برتن دو مایعات مساوی الحجم سے بہرا ہوا ہو اور جسم مخلوط کا وزن مخصوص اوس وزن مخصوص کا ۔۔۔ ہے جو اوس حالت مین ہو جبکہ برتن مساوی اوزان مایعات سے بہرا جاوے تو مایعات کے اوزان مخصوص کا مقابلہ کرو۔ ؕ

**تنبیہ** ۔ ان تمام مثالونمین ک کو ۳۲ کے برابر مانا گیا ہے جبکہ ایک فٹ اور ایک سکینڈ اکائیین ہون

# باب سوم

۳۴ ۔ کسی مایع کا دباؤ جبکہ حالت سکونمین ہو سطح افقی کے ہر ایک نقطہ پر یکسان ہوتا ہے ۔ فرضکرو کہ ا ب مایع کا ایک بہت باریک حصہ ہے جسکا محور افقی ہے اور اوسکے کنارے ا اور ب عمودی ہین اور اوس حصہ کو منجمد

اور جسم مخلوط کی کثافت اور وقت بھی معلوم کرو جبکہ حجم عدد ۱-۲-۳-۱۰۰۰۴ کی نسبت سے ہون ؀

اور دوسرے جبکہ ن (ن-۱) ۳۰۰۰ ۱۲ کی نسبت مین ہون

(۲) اگر ایک مخلوط کا وزن مخصوص ص دیا ہوا ہو جو دو مائعات مساوی الحجم سے بنایا گیا ہے اور نیز اوس مخلوط کا وزن مخصوص ص بھی معلوم ہو جو کر ایک مائع کو دوسرے کی نسبت دوگنا لینے سے بنایا گیا ہے تو مائعات کا وزن مخصوص معلوم کرو - ؀

(۳) اگر ۲۵ اونس وزن کی اکائی ہو اور ایک گز اور ایک سکینڈ لنبائی اور وقت کی اکائیں ہون تو جوہر معین کی کثافت مساوات و = ک ف ح مین پانی کی کثافت پانی کے مقابلہ مین کیا ہوگی - ؀

(۴) اگر تین منٹ ہنڈرد ویٹ وزن کی اکائی ہو اور ۴ فٹ لنبائی کی اکائی ہو تو جوہر معین کی کثافت پانی کے مقابلہ مین معلوم کرو - وقت کی اکائی ایک سکینڈ ہے - ؀

(۵) اگر وزن اور لنبائی اور وقت کی اکائیں ایک پونڈ ایک فٹ اور ایک سکینڈ ہون تو مساوات ہائے و = ص ح اور و = ک ف ح مین جوہر ہائے معین کا مقابلہ کرو ؀

(۶) اگر وزن اور لنبائی کی اکائیں ایک ٹن اور لنبائی کی اکائی ایک فٹ ہو تو وقت کی اکائی معلوم کرو تا کہ دونو مساواتو ںمین جوہر معین ایک ہی سے ہے - ؀

لئے ہین اور ملانی سے حجم کا ایک ثلث ہو گیا ہے تو حاصل شدہ مائع کی کثافت دریافت کرو۔ ؏

(۶) پانیکو جوہر معین فرض کرکے ایک ایسے جوہر کی مکعب گز کا وزن معلوم کرو جسکا وزن مخصوص ۱۲ ہے

(۷) ایک جوہر کی مکعب انچہ کا وزن $\frac{۱۶۲۵}{۳۴۵۶}$ حصہ پونڈ کا ہے تو اوسکا وزن مخصوص پانیکی بالنسبت معلوم کرو۔ ؏

(۸) تین مائعات کے مساوی حجم کا مخلوط بنایا گیا ہے جنین سے دو کی کثافتین دی ہوئی ہین اور جسم مخلوط کی کثافت دی ہوئی ہے تو تیسری مائع کی کثافت معلوم کرو۔ ؏

(۹) ۔حجم ح اور ح دو مائعات کے جنکے وزن مخصوص ص اور ص ہین آپسمین ملائے گئے ہین اور جسم مخلوط کا وزن مخصوص ص ہے تو معلوم کرو کہ حجم مین کیا فرق ہوگا۔ ؏

(۱۰) دو مائعات حجم مین مساوی ص اور ص وزن مخصوص والے ملائے جانے پر ہر ایک حجم مین ربع کم ہو جاتا ہے تو جسم مخلوط کا وزن مخصوص معلوم کرو۔ ؏

## مثالین

(۱) ۔ ن نمبر مائعات مساوی الحجم کا ایک مخلوط بنایا گیا ہے جنکی کثافتین عدد ۱-۲-۳ ... ن کی نسبت مین ہین تو جسم مخلوط کی کثافت معلوم کرو۔ ؏

مین ضرور فرق پڑیگا - ؛

## ۱۳۱-اجسام مصمت -اور مائعات - اورہوائیات

کے وزن مخصوصہ دریافت کرنے کے قاعدون کی آیندہ باب مین بحث کی جائیگی -بہت سی کتابون مین اجسام مصمت اور مائعات کے وزن مخصوص کا نقشہ دیا جاتا ہے اور وزن مخصوص کی مقدار ۶۰ درجہ کے حرارت والے مقطر پانیکی بالنسبت ہوتے ہے جوکہ بطور جوہر معین کے مانا جاتا ہے (دیکھو کتاب کے اخیر مین) ہوائیات اور بخارات کرہ ہوائی کے ہوا سے نسبت کئے جاتے ہین جنکی حرارت اور دباؤ کی مقدار اوسیقدر ہوتی ہے جبقدر کہ ہوائیات کی ؛

## سوالات باب دوم

(۱) کثافت کے ماپنے کا طریق بیان کرو - مساوات و=ک د ن مین اکائیون کی بابت کونسی چیز مفروض مانی گئی ہے

(۲) ایک مکعب فٹ پارہ کا وزن جسکا وزن مخصوص ۵۶۸ ء ۱۳ ہے معلوم کرو

(۳) اگر کسی جوہر معین کے ایک مکعب انچہ کا وزن ۵ ء ۴ ء ۴ پونڈ ہو تو اوس جوہر کی جسکی کثافت ۵ ہے ایک مکعب گز کا وزن کیا ہوگا

(۴) دو مائعات کا ایک مخلوط بنایا گیا ہے اور جسم مخلوط کا وزن مخصوص دیا ہوا ہے اور دونو حجمون کی نسبت م : ۱ اور دونو جسمون کی وزن مخصوص کی نسبت ن : ۱ تو مائعات کا وزن مخصوص دریافت کرو

(۵) دو مائعات کے مساوی وزن جنکی کثافتین ف اور ۲ ف ہین ملائے

۲۰ - مساوات ہاے و = ص ح اور و = ک ف ح کا مقابلہ

(۱) و = ص ح × اکائی وزن = ص ح × جوہر معین کی حجم کی اکائی
کا وزن

(۲) و = ک ف ح × اکائی وزن = (ک ف ح × جوہر معین کے اکائی کا وزن) / ک

(الف) اگر جوہر معین ایک ہو تو
ص ح × جوہر معین کی حجم کی اکائی کا وزن = ک ف ح × جوہر
معین کی اکائی کا وزن = ص ح = ک ح اِسلیئے ص = ک

(ب) اگر جوہر معین ایک ہے اور لنبائی کی اکائی ایک مکعب فٹ بہی
دونون مین ایک ہو تو وزن کی اکائی مختلف ہے

(وزن کی اکائی مساوات ص ح) / (وزن کی اکائی مساوات ک ف ح) = (وزن ایک مکعب فیٹ جوہر معین کا) / ک = ک / ۱

ہم یہہ بہی استدلال کر سکتے ہین کہ اگر وزن اور لنبائی کے اکائیین ایک ہون
تو جوہر معین مختلف ہونگے مثلاً اگر ص اور ف اوس جوہر سے تعلق رکہتے
ہون جسکے حجم ح کا وزن و ہے تو ص = ک ف اور اِسلیئے اوس
جوہر کی کثافت جس سے ص تعلق رکہتی ہے اوس جوہر کی کثافت سے
جس سے ف تعلق رکہتی ہے اوسیقدر کم ہو گی جسقدر ایک ک سے -
مساوات و = ک ف ح مین وقت کی اکائی بہی داخل ہے کیونکہ ک
کی قیمت اوسپر منحصر ہے اور وقت کی اکائی مین اختلاف پیدا ہونے سے
اور اکائیون یعنے لنبائی وزن اور کثافت کی اکائیون مین سے ایک یا دو

۲۸ - کسی جسم مخلوط کا وزن مخصوصہ دریافت کرنے کا قاعدہ جبکہ اوسکے اجزا کے اوزان اور اوزان مخصوصہ معلوم ہوون - فرض کرو و وَ وً وزن ہین اور ص صَ صً اجزا کا وزن مخصوصہ ہے تو اونکا حجم جداگانہ = و/ص و وَ/صَ .... اور تمام حجم = و/ص + وَ/صَ + ... = میزان (و/ص) کے اور تمام وزن = و + وَ + ... میزان و کے -

اِسلئے اگر جسم مخلوط کا وزن مخصوصہ صؔ ہو تو صؔ + میزان و/ص = میزان و کے

۲۹ - وزن مخصوصہ کے اکائی دریافت کرنا - یعنی جوہر معین کے وزن مخصوصہ کا دریافت کرنا جبکہ لنبائی اور وزن کی اکائیان معلوم ہون مساوات و = ص ح سے (جس مین و = ا جبکہ ص = ا اور ح = ا) یہہ معلوم ہوتا ہے کہ جوہر معین وہ ہے جسکے حجم کی اکائی کا وزن وزن کی اکائی ہوتا ہے مثلاً اگر ایک پونڈ اور ایک فیٹ اکائیان ہون تو جوہر معین وہ جوہر ہوگا جسکے ایک مکعب فیٹ کا وزن ایک ہے - چونکہ ایک مکعب فیٹ پانیکا وزن ایکہزار اونس ہے اِسلئے ایک مکعب فیٹ پانیکے ۱/۶۲ حصہ کا وزن ایک پونڈ ہوگا اِسلئے جوہر معین ایک ایسا جوہر ہی کہ اوسکے مکعب فیٹ کا وزن اوسقدر ہے جسقدر کہ پانیکی مکعب فیٹ کی ۱/۶۲ حصہ کا - اِسلئے جوہر معین کی کثافت کو پانیکی کثافت سے وہی نسبت ہے جو سولہ کو ہزار سے ہے -

جب کہ ع عدد مستقل ہو اور د وزن کی اکائی - یعنے ایک ایسی شی ح حجم کا وزن جسکا وزن مخصوص برابر ہے ع ص × ح × د کے اِسلئے ایک ایسی شی کی اکائی حجم کا وزن جسکا وزن مخصوص ایک ہے یعنی (جوہر معین کا) = ع × ١ × ١ × ١ × د - (٢)
اب فرض کرین کہ جوہر معین کی اکائی وزن = ع × ١ × ١ × ١ × د مساوات

مساوات نمبر (١) (٢) پر تقسیم کرنے سے و/د = ص ح ث

و = ص ح × د = ص ح × جوہر معین کی اکائی حجم کا وزن مثلاً اگر مقطر پانی جوہر معین ہو اور ایک فٹ طول اکائی ہو تو کسی مائع کے ح حجم کا وزن جس کا وزن مخصوص ص ہے = ص ح × ایک مکعب فیٹ پانیکا وزن = ١٠٠٠ ص ح اونس کے یا ١٠٠٠/١٦ ص ح پونڈ کے

٢٧ - اگر کئی مائعات جو معین کے ملائی جاوین اور اونمین سے ہر ایک کا وزن مخصوص معلوم ہو تو تمام جسم مخلوط کا وزن مخصوص

## معلوم کرنے کا طریقہ

فرض کرو کہ ح اور حَ اور حً مائعات کے حجم ہین جن کا وزن مخصوص جداگانہ ص صَ صً ہے اور جسم مخلوط کا وزن = ص ح + صَ حَ + صً حً + ... یا میزان (ص ح) اور حجم جسم مخلوط کا = ح + حَ + حً + ... یا میزان (ح) اِسلئے اگر صَ جسم مخلوط کا وزن مخصوص ہو تو صَ میزان (ح) = میزان (ص ح) کے یا

صَ = میزان ص ح / میزان ح اور اگر کسی کیمیائی عمل سے میزان ح کی بجائے حجم ہ ہو جاوے تو وزن مخصوص = میزان ص ح / ہ -

ہو سکتی ہے مثلاً اگر ح حَ حً ایسے مائعات کے حجم ہون جنکی کثافتین ف فَ فً جداگانہ ہین اور ملائے جاوین اور جسم مخلوط کی کثافت یکسان ہو جاوے اور کیمیائے عمل سے حجم مین کچھہ فرق نہ پڑے تو تمام جسم = ف ح + فَ حَ + فً حً = میزان ف ح کے اور تمام حجم = ح + حَ + حً + ...... = میزان ح کے اِسلئے مخلوط کی کثافت = میزان ف ح / میزان ح -

## ۲۶ - تعریف وزن مخصوصہ کی

- کسی شی مخصوصہ کے وزن کا ماپ وہ عدد ہے جو اوس نسبت کو ظاہر کرتا ہے جو کہ کسی شی کے حجم کی وزن کو مساوی الحجم جوہر معین کے وزن کے ساتھہ ہوتی ہے -

اِس تعریف سے معلوم ہوگا کہ وزن مخصوصہ اور کثافت کا ماپ ایک ہی ہین بشرطیکہ دونون صورتونمین جوہر معین ایک ہو لیکن جوہر معین کا ہر حالت مین ایک ہونا ضروری نہین - یہہ بات ظاہر ہے کہ دونون جسمونکا وزن مخصوصہ ایک ہو تو وزن کا تغیر حجم کے ساتھہ ہوگا ... جسکو عبارت جبریہ مین اِسطرح لکھہ سکتے ہین - و ∝ ح جبکہ ص یعنی وزن مخصوصہ مستقل ہو اور اسیطرح سے یہہ بھی ظاہر ہے کہ اگر دو جسم یکسان حجم کے لئے جاوین اور اون کو ملاکر اور دباکر حجم مین اوسیقدر رکہین جسقدر کہ اونمین سے ہر ایک کا تھا تو ظاہر ہے کہ حجم اوسیقدر ہوگا مگر وزن اور وزن مخصوصہ مین تغیر واقع ہوگا یعنی و ∝ ص جبکہ حجم مستقل ہو - اور پچھلے ثابت کر چکے ہین کہ وزن یعنی و ∝ ح جبکہ ص مستقل ہو اِسلئے و ∝ ص ح جبکہ سب کے سب غیر مستقل ہون یعنی (۱) و = ع × ص × ح × ۱

تو اوس حالت مین اوس جسم کے کسی نقطہ کی کثافت اوس یکسان کثافت
مقدار مین اوسیقدر ہے جسقدر کہ نقطہ معین کے اردگرد کے جسم کے -
اگر کثافت نقطہ بہ نقطہ متغیر ہو تو ہم کسی نقطہ کی کثافت اوس مایع کے چھوٹے
سے جسم کو جس مین کہ نقطہ شامل ہے لینے سے اور اوسکے وزن کو ایک شئے
معین مساوی الحجم کے وزن کے ساتھہ مقابلہ کرنے سے معلوم کر سکتے ہین
لیکن یہہ بات مفروض ہوگی کہ ایک بہت چھوٹے جسم مین کثافت کا تغیر
محسوس ہونیکے قابل نہین ہوتا ؂

۲۴ - کسیے متواتر متغیر ہونے والے جوہر کا تصور کرنے کے لئے علم ریاضی مین
چند ایسے طبق فرض کر لیتے ہین کہ اوپر نیچے رکھے ہوئے ہون اور ہر
موٹائی مین ہر ایک ط کے برابر ہون اور فرضکرو کہ سب سے نیچے والے طبق
کی کثافت ف ہے اور سب سے اعلےٰ طبق کی ف اور متوسط طبقون کی کثافت
متواتر ایزادی کے ساتھہ ف سے ف تک بڑہتی جاتی ہے اب اگر ہم ہر ایک
طبق کی موٹائی ط فرضکرین جبکہ مقدار مین بہت ہی قلیل ہے اور
متوسط طبقون کی تعداد غیر محدود فرضکرو اور اعلےٰ اور اسفل طبقون
کی کثافت ف اور ف رہے تو متوسط طبقون کی کثافت مین جو بڑھتی
بڑھتی ف سے ف ہو جاتی ہے اسمین بہت کچھہ فرق ہوگا ایسی
غیر یکسان کثافت کی مثال کرۂ ہوا کی کثافت ہے جبکہ وہ ساکن ہو کیونکہ اسکی
کثافت متواتر بلندی کے ساتھہ بڑہتی جاتی ہے ؂

۲۵ کسی مخلوط شی کی کثافت مساوات م = ف ح سے معلوم

والے جسم کی کثافت سکے برابر ہوگی جسکی کثافت

ا ہم کو ع = ف ن ا ح ۱ اور ۱ = ع × ۱ × ۱ × ۱ کے تقسیم کرنے سے ۱/ح = ف ن ا ح یعنے م = ف ن ا ح ۱/آ
او سصورت مین جبکہ جسم کی اکائی شے معین کی اکائی حجم کا جسم ہے
یعنے م = ف ن ا ح × شے معین کی اکائی حجم کا جسم -

۲۲ - مساوات مذکورہ بالا کے ذریعہ سے ہم کسی ایک اکائی کی قیمت دریافت
کر سکتے ہین اگر باقیون کی معلوم ہو مثلاً اگر وقت اور فاصلہ کی اکائی ایک
سکنڈ اور ایک فٹ ہو تو او سصورت مین کشش ثقل یعنے ک =
۳۲ء۲ اور اگر ف = ۱ اور ح = ۱ تو ہم شی معین کے اکائی حجم کا وزن = ۳۲ء۲ اکائی وزن کے
اور اسلئے وزن کی اکائی = ۱/۳۲ء۲ × جوہر معین کے مکعب فٹ کا وزن
اب مقطر پانی ۶۰ درجہ فرن ہیٹ کی حرارت مین جوہر معین فرض کیا جاوے
تو ایک مکعب فٹ کا وزن ایکہزار اونس ہوگا اور اسلئے مساوات و = ک ف
ح مین یہہ ضمناً شامل ہے کہ وزن کی اکائی ۱۰۰۰/۳۲ء۲ اونس کے برابر ہے
اور اسلئے و = ایکہزار ف ح اونس کے

**مثال** - اگر مقطر پانیکو شے معین فرض کرین تو اوس شے کے
بارہ مکعب فیٹ کا وزن جسکی کثافت ۳ء۵ ہے کیا ہوگا - وزن یعنے
= ک × ۵ × ۳ء۵ × ۱۲ × ۱۰۰۰/ک = ۴۲۰۰۰ اونس کے
یہہ مثال اسطرح آسانی سے حل ہو سکتی ہے کہ وزن ۱۲ مکعب فیٹ پانیکے
وزن سے ۳ء۵ گنا ہوگا ؛

۲۳ - گذشتہ دفعہ مین ہمنے فقط ایسے اجسام کی بحث کی ہے جنکی کثافت
یکسان تھی لیکن اگر کثافت غیر یکسان ہو یعنی جسم مختلف جوہر ون سے مرتب [illegible]

× ک × آ بین جبکہ عَ = آ تو وَ = م ک آ

یعنی اول شکل مین جبکہ وزن کی اکائی کو اکائی جسم کے وزن کا ک واں حصہ فرض کرین تو و = م ک آ اور اسیطرح سے ایک شی کا حجم معین ہو اور اوسمین او سکے ہی مساوی ایک اور حجم زیادہ کرو تو دونو حجم ملکر جسم مین ایک سے دوچند ہو جائیگے اور کثافت بدستور رہیگی اسکو عبارت جبریہ مین اسطرح لکھہ سکتے ہین ۔ کہ م ∝ ح جبکہ ف یعنی کثافت عدد مستقل ہو پھر ایک شے کا حجم معین ہو اور اوسی شی کا ایک اور مساوی حجم اوسمین زیادہ ہو تو دونو نکا ہر ایک سے دوچند ہوگا اب اِن دونونکو ملا کر حجم مین ایک کے برابر کرو تو پھر ظاہر ہے کہ کثافت دوچند ہو جاوے گی اِسکو عبارت جبریہ مین اِسطرح بیان کرینگے ۔ کہ م ∝ ف جبکہ ح مستقل ہو اور پچھلے ثابت کر چکے ہین کہ م ∝ ح جبکہ ف مستقل ہو ۔ اگر دونون کو ملاوین تو = م ∝ ف ح جبکہ تمام اجزا غیر مستقل ہون

= م = ع × ف ح × آ جبکہ ع عدد مستقل ہے اور آ اکائی جسم کی ہے اِس مساوات کو عبارت مین اِسطرح لکھہ سکتے ہین

ایک شے کے ح حجم کا جسم جسکی کثافت فَ ہے = ع ف × ح ×، اکائی جسم

∴ ——— ۱ ——— اکائی یعنے جبکہ جوہر معین ہی = ع × ۱ × ۱ × ۱

اکائی جسم کے

اب اگر یہ فرض کرین کہ شے معین کے حجم کی اکائی مین اکائی جسم ہوتا ہے تو ایک اکائی حجم شے معین کا جسم یعنی ۱ = ع × ۱ × ۱ × ۱ ۔ اور پہلے ہم ثابت کر چکے ہین

کا لیوین اور پھیلے دو کے ساتھہ ملاکر اوسیجگہ تولین تو مجموعہ جسمونکا وزن
مین ہر ایک سے ۳ گنا ہوگا لیکن شرط یہہ ہے کہ ک یعنے کشش ثقل زمین
کی ہر ایک حالت مین یکسان ہو- اسکو عبارت جبریہ مین اِسطرح لکھ سکتے ہین کہ

و ∝ م جبکہ ک عدد معین ہو- ❖

کسی جسم کا وزن کشش ثقل کے اسراع کے ساتھہ بدلتا رہتا ہے یعنے جسقدر
اسراع زیادہ ہوگا اوسیقدر وزن زیادہ ہوگا اور جسقدر اسراع کم ہوگا اوسیقدر
وزن کم ہوگا- ❖

اگر ک کشش ثقل کا اسراع ہو تو کسی معین جسم کا وزن ک کے ساتھہ بدلیگا
اوسکو عبارت جبریہ مین یون کہہ سکتے ہین کہ

و ∝ ک جبکہ م عدد مُعیّن ہو

اور پہلے ہم کہہ آئے ہین کہ و ∝ م جبکہ ک عدد معین ہو دونو کو یکجا ملانے سے
و ∝ م ک جبکہ اونمین سے ہر ایک عدد غیر معین ہو اسلئے و = ع × م
× ک × آ جہانکہ ع ایک عدد مستقل ہے اور آ وزن کی اکائی ہے عبارت
مین اِسکو اِسطرح کہہ سکتے ہین کہ جسم م کا وزن برابر ہے ع × م × ک × اکائی وزن
اسلئے وزن اکائی جسم کا برابر ہے ع × ١ × ک × اکائی وزن
اب اگر فرض کرین کہ اکائی وزن کی برابر ہے (اکائی جسم کا وزن ÷ ک) یا یہہ کہو
کہ اکائی جسم وزن = ک × اکائی وزن کے - لیکن اکائی جسم کا وزن
برابر تہا ع × ١ × ک × اکائی وزن کی اسلئے ک × اکائی وزن = ع
× ١ × ک × اکائی وزن اسلئے ع = ١ اِسلئے مساوات و = ع × م

ہے وس بارہ مین سیال اور اجسام مصمت کی ایک ہی کیفیت ہے اور کسی سیال یا اجسام مصمت کی کثافت اور وزن مخصوصہ جداگانہ بلحاظ کسی جوہر معین کی کثافت اور وزن ثقل مخصوصہ کے ماپنے جاتے ہین ۔ ز

۲۰ - ایک طرح تمام سیالات خواہ لچکدار ہون یا غیر لچکدار متفق ہین وہ سب کے سب وزندار اجسام ہین یعنی زمین کی کشش ثقل اون سب پر عمل کرتی ہے جس سے اونمین مختلف درجہ وزن کے پیدا ہوتے ہین لفظ کثافت کا تعلق یا اوس ہیولی سے ہے جسکے اجسام بنے ہوئے ہوتے ہین اور دو اجسام مین کثافت کے فرق کے تصور مین وزنکا تصور شامل نہین ہے اور بہ خلاف اسکے لفظ وزن مخصوص مختلف اجسام پر زمین کی کشش ثقل کا مختلف اثر بتاتا ہے

۲۱ - **تعریف** - کسی جسم کی کثافت کا ماپ وہ عدد ہے جو اوس نسبت کو ظاہر کرتا ہے جو کہ کسی جسم کے مقدار مادہ کو جوہر معین کے مقدار مادہ کے ساتھ ہو بشرطیکہ حجم دونون جسمونکا مساوی ہو ۔

مثلاً کسے مفروض سیال کے لئے یہہ عدد ق ہے اور اکائی جوہر معین کو تعبیر کرتی ہے تو اوس سیال کی کثافت کسی جوہر معین کی کثافت کی عبارت مین ق ہوگے ۔ فرض کرو کہ کسی جوہر معین کا ایک خاص جسم م تولا جاوے اور وہ وزن مین ق ہو اور اسیطرح جیسے اوسے جوہر معین کا ایک دوسرا مساوی جسم لیوین اور اوسکو اوسے جگہہ رکھکہ تولین اور وہ بہی ق پونڈ ہو اور اگر دونون کو ملاکر تولین تو مجموعہ دونون جسمون کا وزن مین ہر ایک سے دوگنا ہوگا اسیطرح جیسے ایک تیسرا جسم (م) اوسی سے

# باب دوم

## کثافت اور ثقل مخصوصہ کے بیان مین

۱۹۔ سیالات کی نہایت مشہور تقسیم یہہ ہے کہ اونکو مایعات اور ہوائیات مین تقسیم کرتے ہین اور بعض وقت لچکدار اور غیر لچکدار بھی کہتے ہین۔ اس تقسیم مین تمام سیالات شامل ہین۔ ہم پہلے بیان کر چکے ہین کہ لفظ غیر لچکدار درست نہین ہے لیکن چونکہ اونمین دبنے کی قابلیت بہت کم ہوتی ہے اسلیئے ہم اس لفظ کا استعمال جائز رکھتے ہین لیکن یہہ خیال رکھنا چاہیئے کہ آواز کے مسئلہ کا مدار سیال کے دبنے کی قابلیت پر منحصر ہے اور اسلیئے اوسکے وجود کو تسلیم کرنا ضروری ہے۔ بہت سے خواص ایسے ہین جو سیالات کی ایکدوسرے سے تمیز کرتے ہین جیسے کہ شفافی کی مقدار یا خواص کیمیائے وغیرہ وغیرہ۔ لیکن علم سیالات کی بحث مین وہ خاصیت جسکا لحاظ ضروری ہے کثافت یا وزن مخصوصہ سیال کا ہے۔ ہمارا اس سے یہہ مطلب نہین ہے کہ کثافت اور وزن مخصوصہ مرادف لفظ ہین لیکن یہہ دونون سیال کے جوہر سے تعلق رکھتے ہین مثلاً پارہ کی ایک مکعب انچہ اور پانی کی ایک مکعب انچہ کا وزن مختلف ہے پہلے کا وزن پچھلے کے وزن سے ۱۴ گنا زیادہ ہے۔ اس سے یہہ نتیجہ نکلتا ہے کہ ہیولی کی مقدار پارہ مین پانی کی نسبت زیادہ ہے یا یوں کہو کہ پارہ کی کثافت پانی کی کثافت سے بڑھکر

مونہہ پر پانیکو ساکن رکہنے کے لئے کسقدر طاقت لگانی چاہیئے ❖

(۷) سیالی دباؤ کے انتقال کا سبب بتلاؤ - اور اِس اصول کا استعمال کسطرح کرتے ہین ❖

(۸) ایک مائیجانت کے ہو کہنے مین دفعہ (۱۲) ملکے ڈ قطر مین ½ انچہ ہے اور رقبہ ب ایک دائرہ ہے جسکا قطر ایک گز ہے اگر ڈ پر ایک پونڈ کا دباؤ لگایا جاوے تو وہ کسقدر بوجہہ کو سہاریگا ❖

(۹) ایک سرپوشیدہ سوراخ بشکل مستقیمۃ الاضلاع بہاری تیرہ کا بنا ہوا ہے اور جبکہ سوراخ کو بند کرتا ہے تو حالت افقی مین ہوتا ہے اور ایک ضلع کے گرد گہوم سکتا ہے مربع شکل کا ہے جسکا ایک ضلع تیرہ کے ایک ضلع کے مطابق ہے تو سب سے زیادہ بوجہہ جسکو یہہ تیرہ سہاریگا بتلاؤ ❖

(۱۰) ایک مثلثی رقبہ اب ج پر سیالی دباؤ عمل کر رہا ہے اور تجربہ سے معلوم ہوا کہ اگر ب ج کے متوازی کے خط ط ق د سے لا فاصلہ پر کہینچا جاوے اور دباؤ رقبہ ا ط ق پر برابر ہو د لا کے مربع کے تو نقطہ ڈ پر دباؤ معلوم کرو اور نیز خط ب ج کے کسی نقطہ پر

(۱۱) ایک مضبوط اسطوانہ کے شکل کے نلکے جسکا قطر اندرونی جانب سے ایک فٹ ہے اور دس فٹ لنبائی مین ہے آب مقطر سے بھری ہوئی ہے اور ایک ڈاٹ سے بند ہے جسپر دس ہزار پونڈ دباؤ لگایا گیا ہے تو ثابت کرو کہ اِس دباؤ کے باعث سے ½ فی انچہ پانی حجم مین کم ہو جائیگا - ❖

پر صادق آسکتے ہین جبکہ ہوائی سیال پر زاید دباؤ لگایا جاتا ہے تو وہ سیال
دب جاتا ہے لیکن جبکہ اعتدال قایم ہو جاتا ہے تو زاید دباؤ سیال کے
ہر ایک حصہ کی طرف منتقل ہو جاتا ہے

# سوالات باب اوّل

(۱) لچکدار اور غیر لچکدار سیالات مین کیا تمیز ہے۔ کیا کوئی سیال بالکل لچکدار ہو سکتا ہے
(۲) وہ کونسی خاصیت ہے جسپر سیالی عمل کی استدلال کی بنا منحصر ہے
(۳) سیال دباؤ کے ماپ کی تعریف کرو۔
(۴) اگر ایک مربع گز مسطح رقبہ پر جوکہ کسی سیال سے ملحق ہے دباؤ یکسان ہو تو
تمام رقبہ پہ دباؤ کی مقدار ۱۳۰۶۰۸ پونڈ ہو تو کسی ایک نقطہ مین دباؤ کا ناپ
معلوم کرو۔ اول اوسطاً مین جبکہ لنبائی کی اکائی ایک انچہ ہو۔ دوم جبکہ
دو انچہ ہو۔ ؟
(۵) کسی مستقیمۃ الاضلاع کی سطح جو پانی سے ملحق ہے عمودی ہے اور اوسکے دو
اضلاع افقی ہین اور یہہ بھی معلوم ہے کہ افقی خط کے ہر ایک نقطہ پہ دباؤ
یکسان ہے اور مستقیمۃ الاضلاع پر دباؤ ط یعنی سطح کی بلندی کی کچھہ ہی قیمت ہو
= و ب ط (ر + ط) جبکہ ب عرض اور ط اونچائی مستقیمۃ الاضلاع
کی ہو۔ تو اوپر کی سطح کے کسی نقطہ پہ کسقدر دباؤ ہوگا۔ ؟
(۶) ایک اسطوانہ کی شکل کے نلکے جوکہ پانی سے پر ہے ایک اور نلکے سے ملی
ہوئی ہے اور اِس فاصلہ کے نلکے کا قطر پہلے نلکے کے قطر سے ۲ چند ہے
اگر چہ چھوٹے نلکے کے پانی پہ بیس پونڈ کی طاقت لگائی جاوے تو بڑے نلکے کے

ہر پوشش او نحف نہ سکیگا تو طاقتین د ۲ × $\frac{۱۱}{۶۴}$ پونڈ اور ۴ پونڈ نقطہ آ
کے گرد حالت اعتدال مین رہینگی اسلئے نقطہ آ کے گرد مقیاس القوہ لینے سے
د ۲ × $\frac{۱۱}{۶۴}$ × $\frac{۱}{۴}$ = ۴ × ۲ × با = $\frac{۶۴ \times ۶۴}{۱۱}$ اگر ۱۱ کو برابر تین کے
فرض کرین تو جواب قریباً برابر ہوگا ۱۳۶۵ پونڈ کے

**مثال دوم**- اگر قطر $\frac{۱}{۲}$ انچہ ہو اور فاصلہ د آ د $\frac{۱}{۲}$ ۲- انچہ ہو تو
معلوم کرو کہ ہزار پونڈ فی مربع انچہ دباؤ ظاہر کرنے کے لئے کسقدر وزن درکار ہوگا
جواب قریباً $\frac{۱}{۲}$ ۵ پونڈ

۱۷- یہ خیال نکرنا چاہیئے کہ دنیا کوئی ایسا سیال موجود ہے جو کہ... تعریف مذکورہ بالا کے
تمام شرطین پوری کرتا ہو- جیسے کہ ہموار سطح اور مصمت اجسام کا تصور
صفائی اور اشکال کے مختلف درجون مین دیکھنے سے حاصل ہو سکتا
ہے اوسطرح سے کامل سیال کا بھی تصور کر سکتے ہین تاہم ساکن سیالات
مین وہ خاصیتین جنکا تعریف بالا مین ذکر کیا گیا ہے فی الواقع موجود ہونگی
اور متحرک سیالات مین بہت فرق معلوم ہوگا

۱۸- یہہ یاد رکھنا چاہیئے کہ وہ ثبوت جو دباؤ کی ہر ایک سمت مین
ہونے اور انتقال دباؤ کے دیگئے ہین وہ لچکدار اور غیر لچکدار دونون سیالات

کے اصول پر مبنی ہین -

د ڈ ج ب

فرض کرو کہ ب ج ایک
نالی انجن سے ملحق ہے
اور س ایک چھوٹی سی نلکی
ہے جس مین سے ہو کر ب ج مین سے وہوان نکل سکتا ہے اور یہہ نلکی ایک
سرپوش سے ڈھکی ہوئی ہے - یہہ سرپوش اکثر اوس دباؤ کے مطابق بنایا
جاتا ہے جسکو کل سہا سکتے ہو - مثلاً فرض کرو کہ زیادہ سے زیادہ دباؤ
جسکو انجن سہا سکتا ہو پانسو پونڈ فی مربع انچہ ہے اور نلکی س کے سطح
کا رقبہ ایک مربع انچہ کا ۱/۱۶ حصہ ہے تو ۵۰۰/۱۶ یا ۱/۴ ۳۱ پونڈ وزن سرپوش
پر رکہا جاویگا تاکہ اوسکو اوٹھنے نہ دے جبکہ دباؤ پانسو پونڈ سے زیادہ
ہو - بوجہ مین جو سرپوش پر رکہا جاتا ہے کمی ممکن ہے اگر وہ سرپوش
کسی چول کے گرد جو د ہے حرکت کر سکتا ہو اور ایک وزن و د سے کچھہ
فاصلہ پر رکہا جاوے ؛

۱۶ - **مثال** - نلکی س گول ہے اور اوسکا قطر ۱/۴ انچہ ہے
اور ۴ پونڈ کا وزن چول سے دو انچہ کے فاصلہ پر سرپوش پر رکہا ہوا ہے تو
بتلاؤ کہ سب سے زیادہ سیال دباؤ مقدار مین کتنا ہوگا جو کہ سرپوش کو
نہین اوٹھا سکیگا -

**حل** - ظاہر ہے کہ حاصل سیال دباؤ دایرہ کے مرکز پر عمل کریگا اور کچھہ
اسلئے د سے ۱/۸ انچہ کے فاصلہ پر اگر وہ سب سے زیادہ دباؤ ہو جو

ب ج کو بہت کم کرنے اور نلکے ڈ کے سوراخ کو بہت چھوٹا بنانے سے سیال
کی مقدار مین حسب دلخواہ
کمی کر سکتے ہین

## ۱۴۹۔ پانیکے شکنجے

سیالی دباؤ کے انتقال کے
اصول پر آبی شکنجے بنائی جاتی
ہین۔ فرض کرو کہ ا اور ب دو ایسی ڈاٹین ہین جو کہ دو خالی اسطوانونمین عمل کر سکتی ہین یعنی اوپر سے
نیچے اور نیچے سے اوپر اوتر چڑھ سکتی ہین اور یہہ اسطوانی ایک نلکی کے ذریعہ سے ملحق ہین
اور پانی سے بھرے ہوئے ہین کوئی طاقت جو کہ ڈاٹ ب پر لگائی جاوے گی ڈاٹ
ا کی سطح کی طرف منتقل ہو جاویگی اور جو طاقت سطح ا پہ پیدا ہوگی اوسکو
سطح ب کی طاقت سے وہی نسبت ہوگی جو ا کے رقبہ کو ب کے رقبہ سے
یہ شکل شکنجہ آبی کی سادی وضع ہے آگہ مخرج الہوا کے بیان کے بعد ہم اس
قسم کی کل کا مفصل ذکر کرینگے

**۱۵۰۔** بہت سے کلونمین اور خاصکر دخانی انجنونمین بعض وقت سیالی
دباؤ کے مقدار بہت زیادہ ہو جاتی ہے اور اوسوقت انجن کے پھٹ
جانیکا خوف ہوتا ہے۔ اِس قسم کے حادثون سے بچنے کے لئے کلون
مین ایک قسم کا سرپوش دار سوراخ رکھتے ہین جسکو امن کا سرپوش کہتے ہین
جس سے معلوم ہو جاتا ہے کہ اسوقت دباؤ کی مقدار حد سے زیادہ ہوئی ہے
یہہ سوراخ مختلف شکلونکا ہوتا ہے لیکن سب کے سب سیالی دباؤ کے یکسان انتقال

اِس کل کے نیوار چمڑے کے ہوتے ہین اور اوپر اور نیچے ہلکے لکڑی کے مسطح تختے لگے
ہوئے ہوتے ہین ب اوپر کے تختہ کو فرض کرو اور ج سے ایک نلکے
ج د لگی ہوئی ہے اگر یہہ کل اور نلکے پانی سے پُر کی جاوے اور ایک دباؤ د پر
لگایا جاوے تو اُس قلیل دباؤ سے جو د پر لگایا گیا ہے بہت بڑی مقدار بوجہ
کے جو تختہ ب پر رکہا ہوا ہے آسانی سے اوٹھہ سکتی ہے اور اوس بوجہ کے
مقدار ب رقبہ کی متناسب ہوگی اگر پانی بہی نہ بہرین تو نلکے د مین ہوا کو داخل
کرنے یا پہونکنے سے یہہ کام نکل سکتا ہے

۱۳۰- اِس اصول کو اِن لفظون مین بہی بیان کیا کرتے ہین - کہ کوئی مقدار
سیال کی خواہ کسیقدر کم ہو زیادہ سے زیادہ بوجہ اوٹہا سکتے ہے گو کہ
یہہ بیان باوی النظر مین ناممکن معلوم ہوتا ہے مگر تہوڑی سی فکر سے
پایا جاویگا کہ اصول مذکورہ بالا کے موافق یہہ بات بالکل درست ہے - شکل نمبر
۱۰ مین فرض کرو کہ نلکہ ج د کی عمود وار بلندی زیادہ کی گئی ہے اور جسقدر
پانی اِس نلکے مین ڈالا جاویگا اوسیقدر وہ د پر زیادہ دباؤ پیدا
کریگا نلکے کو جسقدر باریک بنانا چاہیئے تاکہ نلکے کے د حصہ پر دباؤ بہت
کم ہوگا چونکہ یہ دباؤ سطح ب کے ایسے ہر ایک حصہ کیطرف جو کہ حصہ د کے برابر
ہوتا ہے انتقال کر جاتا ہے تو جو طاقت سطح ب پر پیدا ہوگی جسقدر چاہین
زیادہ ہو سکتی ہے اوس طاقت کے بڑہانے کے لئے جو کہ سطح ب پر اوپر کیطرف
عمل کرتے ہے ہمکو چاہیئے کہ سطح ب کو زیادہ کرین یا نلکے کی پانی کی بلندی زیادہ
کرین - د طاقت کا بڑہانا برتن اور نلکے کی مضبوطی پر منحصر ہے بلندی

کہ ایک حصہ محور کی سمت مین ہو اور دوسرا حصہ اوس سے عمود وار جو کہ
د جب ہ اور د جم ہ کے جداگانہ برابر ہین چونکہ اسطوانہ اب حالت اعتدال
مین ہے اسلئے دباؤ د ا ـ ذ ب = د جب ا ہ
یعنے د ا ـ ذ ب ـ د جب ہ = ۰ مساوات (۱)
اگر د اور ب پر ن لا انچ زیادہ کئی جاوین تو لا + د ا ـ ذ ب ـ ی = ۰ (۲) مساوات
(۱) مساوات کو (۲) مساوات مین سے تفریق کرینگے لا ـ ی = ۰ یعنے لا = ی
گویا زیادہ کیا ہوا دباؤ د اور ب پر
برابر ہے
اگر سیال ایسے برتن مین ہو کہ خط
مستقیم د ب تمام کا تمام سیال
مین سے ہو کر نہ گزرے تو ان دو
نقطون کو خطوط مستقیم کے سلسلے سے ملا
دینا چاہیئے جسقدر دباؤ مین تبدیلی نقطہ د پر ہوگی اوسیقدر نقطہ ج پر
اور اوسیقدر بموجب دفعہ ۔ اکے نقطہ ج پر اسلئے نقطہ ب پر بھی وہی
تبدیلی ہوگی۔

## ۱۲- مائعات کے دہونکنے

یہہ ایک کل ہوتی ہے جسسے سیالی
دباؤ کے انتقال کا اصول بہت
اچھی طرحسے سمجھ مین آجاویگا۔

لیکن افقی دباؤ یعنے د ب ٹ ۔ دَ ج ط جیبِ زاویہ ب = ۰ (۲) مساوات

اِسلئے د ب = دَ ج جیب زاویہ ب = دً ب کیونکہ ضلع ب = ج جیبِ زاویہ ب

اسلئے د = دً اور مساوات نمبر (۱) مین ½ ب و ۔ دَ + دً = ۰

کیونکہ ج جم ب = دَ ۔ اب اگر اضلاع دَ د ب کو نہایت قلیل فرض کرین تو

½ ب و = ۰ یعنے دً ۔ دَ = ۰ :: دَ = دً اور پہلی ثابت کرچکے ہین ۔

کہ د = دً اسلئے دَ = د = دً جو کہ نقطہ ج پر مختلف سمتونمین دباؤ ہین اب اگر

منشور کو ضلع د ج کے گرد پہیرین اور زاویہ ا اور ب کو بدلین تو یہہ پایا جاویگا

کہ یہہ صورت ہر جانب مین ثابت

ہوگئی تہی

## ۱۱۔ دباؤ کا انتقال

فرض کرو کہ د اور ب ایک سیال

ساکن مین دو نقطے ہین خط د ب

کے گرد اوسکو محور فرض کرکے ایک

اسطوانہ بناؤ جسکے انجام کی سطوح

خط د ب پر عمود ہین اور اِس اسطوانہ کو منجمد فرض کرو اِس اسطوانہ کا تعدل

مفصلہ ذیل طاقتونسے قایم ہے ۔ (۱) دباؤ جو اوسکے انجامی سطوح پر ہین اور

جو کہ محور کے متوازی ہین (۲) سیال کے دباؤ جو اوسکے منحنی سطح پر ہے اور جو

اوسکے محور کے عمود وار ہے (۳) اسطوانہ کا وزن اب وزن قوا اسطوانہ کے

مرکزِ ثقل پر عمل کرتا ہے اوسکو ایسی دو سمتون مین تحویل کرو کہ ایک

فرض کرو کہ ط منشور کی لنبائی ہے اور اَ ۔ بَ جَ مثلث کے اضلاع ہین اور و حجم کی اکائی پہ سیالی دباؤ ہے اور د ۔ دَ دً اضلاع اَ جَ اور بَ اَ پہ دباؤ کے ماپ ہین اسلیئے یہہ دباؤ برابر ہین دبَ ط اور دَ اَ ط اور دً بَ جَ اور تمام وزن منشور کا برابر ہے ½ اَ بَ و × ط ۔ وہ تمام دباؤ جو اضلاع اَ جَ او جَ بَ اور اَ بَ پہ عمل کرتے ہین عمودی اور افقی حصو ہین تحویل کرنے چاہیئن ضلع اَ پہ دباؤ دَ تحویل نہین ہوسکتا کیونکہ وہ عمودی سمت بلین عمل کرتا ہے اور ضلع بَ کا دباؤ د تحویل نہین ہوسکتا کیونکہ وہ سمت افقی عمل کرتا ہے اب باقی رہا دً ضلع جَ کا دباؤ اوسکو عمودی اور افقی سمت بیچ تحویل کرنے سے

حصہ عمودی = دً جَ جم زاویہ بَ

حصہ افقی = دً جَ جب زاویہ ب

لیکن سمت افقی مین منشور حالت اعتدال مین ہے اِسلیئے دباؤ دً جَ جب زاویہ ب اور دباؤ د بَ مخالف سمتون مین عمل کرنے جسکو حالت سکون مین رکہتے ہین اب باقی رہے دباؤ سمت عمودی کی جن مین سے جسم کا وزن اور عمودی حصہ دباؤ دً کا نیچے کیطرف عمل کرتے ہین اور دباؤ دَ × اَ اوپر کیطرف اِسلیئے جسم کو حالت اعتدال مین رکہنے کے لئے ½

اَ بَ × و × ط + دً جَ جم زاویہ ب × ط ۔ دَ اَ × ط = ۰

اسلیئے ½ اَ بَ و + دً جَ جم ب = دَ اَ (۱) مساوات

٩ — ہر جانب مین دباؤ کے مساوی ہونے اور دباؤ کے انتقال مساوی کے
دونون اصول جنکو ہم پیچھے تجربہ سے ثابت کرچکے ہین سیال کی اوس خاصیت سے
جو دفعہ ۲ مین بیان کی گئی ہے بخوبی ثابت ہو سکتے ہین -

۱ - دباو کی ہر ایک جانب مین مساوی ہونیکا ثبوت — ہم اِس اصول کو اُس
صورت مین ثابت کرینگے جبکہ سیال حالت سکون مین ہون یعنے کشش ثقل اوسپر نہ
ہو رہی ہو - فرض کرو کہ ایک چھوٹا سا منشور سیال کا بنا ہوا ہے جسکے اضلاع عمودی
اور افقی ہین اور اوسکے سطح جو دونون سرون پر واقع ہین عمود ہین -

اگر اوس منشور کو منجمد فرض
کیا جاوے اور اب ج
اوسکا ایک ایسا تراش
ہو کہ ایک عمودی سطح کی
اِس منشور کو طول
مین تنصیف کرینسے
پیدا ہوا ہے اِس منشور پر کشش ثقل عمل کر رہی اور سیال کے دباو انتہائی سطوح اور اضلاع
پر عمل کر رہے ہین ان طاقتون کے باعث سے وہ حالت سکون مین ہی انتہائی سطوح کو
منشور کی اضلاع کی عمودوار فرض کیا گیا ہے اسلئے جو دباو ان انتہائی سطوح پر
ہونگے وہ اور طاقتون سے عمودوار ہونے کے باعث منشور کی حالت اعتدال مین
کچھ فرق نہ ڈالین گے اِسلئے اضلاع اج - ج ب اور د ب کے دباو جسم کو
حالت اعتدال مین رکہین گے

و

دباؤ کے مساوی ہوگا جو آ پہہ ہے اور تمام زاید دباؤ ڈ کے زاید دباؤ سے وہ نسبت رکھے گا جو ب کے رقبہ کو آ کے رقبہ سے ہے ۞

## ۷ جو دباؤ سیال کے کسی نقطہ مین ہوتا ہے وہ ہر سمت مین یکسان ہوتا ہے

- اِس بیان سے یہہ مطلب ہے کہ اگر سیال کے کسے نقطہ پہہ ایک چھوٹی سی سطح رکھدی جاوے جس مین وہ نقطہ شامل ہو تو سیال کا دباؤ اوس سطح پر اوس نقطہ مین سطح کی وضع نشست سے غیر متعلق ہوگا یعنی وہ سطح خواہ کسی وضع مین رکھی جاوے ہر حالت مین یکسان دباؤ ہوگا دفعہ ۵ کی شکل دوم سے اِس بیان کی وضاحت ہوجاوے گی کہ اوس شکل میں کوئی سوراخ جس مین ڈاٹ لگی ہوئی ہے اِسطرز کا بنایا جاوے کہ ڈاٹ کی سطح بدلی جاسکتی ہو تو یہہ معلوم ہوگا کہ ہر حالت مین دباؤ یا زاید دباؤ ڈاٹ پر مساوی ہوگا۔ ۞

۸- اگر کوئی جسم سیال ساکن ہو تو اوسکے کسی حصہ کو منجمد یا سمت فرض کرسکتے مین اور اوس صورت مین تمام جسم کے اعتدال یا سیال محیط کے دباؤ مین کچھہ فرق نہ آویگا کیونکہ جسم سیال کے ہر ایک حصہ کو بطور جسم علیحدہ کے فرض کرسکتے ہین جسکو سیال احاطہ کئے ہوئے ہوتا ہے جو کہ اوس حصہ جسم سیال کی سطح کی ہر ایک نقطہ پر عمود وار عمل کرتا ہے اور اونکا انجماد یا اصمات اوس دباؤ پر جو اوسپر عمل کرتا ہے کچھہ فرق پیدا نہ کریگا اور اسلئے جسم سیال کی کسی نقطہ کے دباؤ مین فرق نہو گا اِس شکل کی غنوت سے ہم علم سکون کے قواعد اجسام سیال کے سکون مین برت سکتے ہین۔ ۞

ظاہر ہے کہ اگر کوئی زاید طاقت آ پر لگائی جاوے تو پانیکو قایم رکہنے اور ڈاٹ ب کو نکلنے سے روکنے کے لئے اوسیقدر زاید طاقت ب پر لگانے کی ضرورت پڑے گی۔

اب فرض کرو کہ ا ور آ اور ب مساوی ڈاٹین ہین اور شکل دوم کا ہیکل (۵) مین ........................ اُن دونون ڈاٹون کو ایک نلکی کے ذریعے سے جو کہ ہر ایک جگہ قطر مین یکسان ہو اور شکل مین خواہ کسی وضع کی ہو ملادو اور یہہ تصور کرو کہ وہ تمام پانی جو برتن مین ہے نلکے کے پانی کے سوا منجمد ہو گیا ہے اِس سے پانیکے سکون مین کچھہ فرق نہ آئیگا کیونکہ سیالی دباؤ نلکے کے سطح پر ہر ایک نقطہ مین نلکے کی سطح کی عمود وار ہے عام اِس سے کہ سیال منجمد ہو یا نہ ہو اور زاید دباؤ آ اور ب پر مساوی ہو۔ اگر ڈاٹ ا کو ایک جگہ قایم رہنے دین اور ڈاٹ ب کو کسیطرف فرض کرین تو یہہ معلوم ہوگا کہ دباؤ ہر ایک طرف مین مساوی ہے۔ یا یون کہو کہ سیال کا دباؤ ہر ایک سمت مین برابر ہوتا ہے۔ اگلی دفعہ مین اِس بیان کو توضیح کے ساتھہ لکہین گے۔

اِسبات کا تجربہ کہ مختلف قسم کی ڈاٹون پر جو دباؤ ہوتے ہین وہ اون کے سطحون کے متناسب ہوتے ہین بطریق ذیل ہو سکتا ہے — فرض کرو کہ ایک بند برتن مین دو سوراخ بنائے گئے ہین جن مین ڈاٹین لگائی گئی ہین ایک ڈاٹ کا رقبہ د مربع ہے اور دوسری ڈاٹ کا رقبہ سطح ب ہے جو دو تین یا کئی مربعون کے رکہنے سے جو کہ د کے برابر ہین بنایا گیا ہے تو زاید دباؤ ہر ایک مربع پر اوس زاید

پر اوسیقدر طاقت نہ لگائی جاوے گی تو ڈاٹ پانی کے زور سے علیحدہ جا پڑیگی اور اگر ایک تیسری ڈاٹ ج ہیے جو کہ رقبہ مین ڈاٹ ڈ اور ب سے کم ہے یا زیادہ ہے تو جو طاقت ج ڈاٹ کو قایم رکھنے کے واسطے کافی ہوگی وہ اون طاقتون سے جو ڈ اور ب پر عمل کرتے ہین وہی نسبت رکھے گی جو ڈاٹ ج کا رقبہ ڈاٹ ڈ اور ب کے رقبہ سے رکھتا ہے اور یہہ حالت اوس وقت بہی ہوگی جبکہ ڈاٹ ب موجود نہو اس سے عام تر صورت یہہ ہے کہ برتن خواہ کسی شکل کا ہو اور اوس مین چند سوراخ ڈاٹون سے بند کئے ہون اور وہ ڈاٹین چند طاقتون کے باعث جو اونپر عمل کرتی ہین ساکن ہون تو تجربہ سے معلوم ہوگا کہ اگر کوئی زاید طاقت پ ایک ڈاٹ پر لگائی جاوی تو اور ڈاٹون کے قایم رکھنے کے لئے اونپر بہی زاید طاقتین درکار ہون گی اور اون طاقتون کی طاقت پ سے وہ نسبت ہوگی جو اون ڈاٹونکے رقبہ کو جداگانہ اوس ڈاٹ کے رقبہ سے ہے جسپر طاقت پ لگائی گئی ہے



۹ **انتقال مساوی** کی دلیل بیان کرنے کے لئے ایک یکسان سوراخ والی نلکے کا خیال کرو جو پانی سے بہری ہوئی ہو اور اوسکے دونون سرون ڈ اور ب پر ڈاٹین لگی ہوئی ہیں

یہہ فرض کرنا ضروری ہے کہ تمام اکائی پر دباؤ اوسی مقدار سے ہے جیسا کہ نقطہ میں
کسی نقطہ مین جو کہ کسی جسم مین واقع ہو کسی سیال کا دباؤ ماپنے کے لئے ایک
چھوٹی سطح مماست کا تصور رکھو جو اُس طرح سے واقع ہے کہ وہ نقطہ ن وسمین شامل
ہے اور یہہ خیال کرو کہ سطح کی ایک جانب سے سیال ہٹا لیا گیا اور سطح اتنے
طاقت و پونڈ سے حالت سکون مین ہے پھر اگر ر سطح کا رقبہ ہو تو رقبہ کی
ہر ایک اکائی پر و/ر دباؤ ہوگا - اور اسمقدار کو عموماً د کہتے ہین
اگر سطح پر دباؤ غیر یکسان ہو تو ہم رقبہ کو اُسقدر چھوٹا فرض کر سکتے ہین کہ دباؤ یکسان
محسوس ہو اور اس صورت مین ر و اور ر دونون قلیل ہون گے لیکن و/ر یا
د نقطہ مین دباؤ کی مقدار کو ماپیگا - ن
نہ ہم یہہ کہہ سکتے ہین کہ و/ر رقبہ کے لئے اوسط دباؤ کا پیمانہ ہے اور جبکہ ر
بہت چھوٹا ہوتا ہے تو یہہ اوسط دباؤ اصلی دباؤ ہو جاتا ہے

## ۵ - سیالی دباؤ کا انتقال

- کوئی دباؤ جو کسی سیال کے سطح پر عمل کرتا ہو وہ اور جسم سیال کے تمام حصو مین ہر جگہ مساوی طور سے منتقل ہو جاتا ہے اگر ایک برتن مین پانی بہر دیا جاوے اور ڈاٹ برتن کے اوپر کی طرف دو سوراخ ہون اور وہ سوراخ ڈاٹون سے بند کئے ہوئے ہون تو تجربہ سے معلوم ہوگا کہ اگر ڈاٹ ۱ پر کسی قسم کی طاقت لگائی جاوے جو ڈاٹ کو پانی کیطرف دھکیلے تو جب تک ڈاٹ ۲

اصلی حجم ہو اور حَ اوسکا حجم اوس وقت ہو جبکہ دباؤ د اوسپر عمل کر رہا ہے تو
ح - حَ حجم مین کمی ہو گی اور اسلئے (ح - حَ)/ح حجم کی ہر ایک اکائی مین کمی
ہو گی جسکو اسطرح سے بیان کر سکتے ہین کہ (ح - حَ)/ح ∞ د یعنے = م د جہانکہ م مختلف
سیالات کے لئے مختلف ہے چنانچہ پارہ ہوا مین اگر د کا اندازہ کیا جاوے اور ایک کرہ ہوائی کو
اکائی فرض کرین تو م = ۵..... لیکن آیندہ سوالات مین جہانکہ حالت اعتدال کا ذکر
ہو گا ہم مائیات کو ایسا فرض کرینگے کہ وہ دبنے کی قابلیت نہین رکھتے ہین

۴۔ سیالی دباو کا ماپنا ۔ کسی سیال کا دباؤ کسی سطح پر جبکہ وہ دباؤ
سطح پر یکسان ہو اوس طاقت سے ماپا جاتا ہے جو وہ سیال سطح کے ایک اکائی
پر پیدا کرتا ہے چنانچہ اگر ایک برتن مین پانی بھر دین اور اوسکے پیندے
پر کوئی ایسی چیز لگا دیجاوے جو پانیکو نکلنے نہ دے
اور اوسکو قایم رکھنے کے لئے ساٹھہ پونڈ کے طاقت
جوکہ اوپر کیطرف عمل کر رہی ہو درکار ہو تو پانیکا دباؤ
پیندے پر ساٹھہ پونڈ ہے اور اگر پیندے کی سطح چار مربع انچہ ہو اور ایک
مربع انچہ سطح کی اکائی ہو تو دباؤ پیندے کی کسی نقطہ پر پندرہ پونڈ ہو گا۔
اگر پیندے کے کسی نقطہ پر دباؤ کی مقدار مطلوب ہو تو صفر کے برابر ہے لیکن تمام
کتاب مین اس بیانسے کہ **فلان نقطہ** پر دباؤ اسقدر ہے یہہ غرض ہو گی کہ
اوس اکائی مربع پر جسمین کہ وہ نقطہ شامل ہے دباؤ کی مقدار اسقدر ہے۔ اگر
دباؤ سطح پر غیر یکسان ہو جیسے کہ مٹکے کی عمود دار رخ پر) تو کسی نقطہ مین دباؤ کے
مقدار کا اندازہ اوس دباؤ سے کیا جاتا ہے جو کہ سطح کی ایک اکائی پر ہو گا اگر

خواہ کسیقدر کم ہون اوس جسم مین سے آسانی سے جدا ہو سکتے ہین - سیالین ایک اور بات پائی جاتی ہے کہ اگر بہت تیلے پتہرہ کو پانی مین ڈبو دین تو اوسکے غرق ہوتے وقت جو مخالفت پانی اوسکی افقی سمت مین کرتا ہے اسقدر کم ہوتی ہے کہ اوس سے ہم یہہ نتیجہ نکال سکتے ہین کہ مائع مین افقی دباؤ پیدا کرنیکی قابلیت نہین ہوتی اسلئے اجسام مائع کا یہہ خاصہ ہے کہ وہ اوس شے کی سطح پر جسکے وہ متصل ہوتا ہے عمودی دباؤ پیدا کرتا ہے

سیالات دو قسم کے ہوتے ہین - مائعات اور ہوائیات - ہوائی وہ ہوتا ہے کہ اگر اوسپر کوئی طاقت عمل کرے تو دبنے کے قابلیت رکہتا ہو یعنے حجم مین چہوٹا ہو جاوے اور اگر دبانے والی طاقت علیحدہ کر لیجاوے تو پہر اپنے اصلی حجم پر آجاوے مائعات مین یہہ قابلیت بہت ہی کم ہوتی ہے - اور کانٹن صاحب نے ۱۷۶۱ مین اور علاوہ اوسکے اور اشخاص نے ثابت کر کے دکہلایا ہے کہ مائعات دبنے کی قابلیت رکہتے ہین - اِس سے پہلے لوگ یہہ خیال کرتے تہے کہ مائعات طاقت کے لگانے سے حجم مین گہٹ بڑہ نہین سکتی - کلاڈون اور سٹرم صاحبان نے ۱۸۲۹ مین تجربہ سے معلوم کیا کہ ایک کرۂ ہوائی کا دباؤ یعنے پیمانہ لیہ ہو پونڈ ایک انچہ مربع پر جبکہ مقیاس الحرارت صفر درجہ پر ہو مائعات مفصلہ ذیل کی اکائی حجم مین کمی مندرجہ ذیل پیدا کرتا ہے

پارہ ۰۰۰۰۰۵ ، پانی مقطر ۰۰۰۰۴۵ ، پانی جس مین سے ہوا نکالدی گئی ہو ۰۰۰۰۴۵ ، گندہک کا تیزاب ۰۰۰۰۳۲ ،

قاعدہ کمی کسی مائع کی حجم مین دباؤ کے متناسب ہوتی ہے یعنی اگر حجم کسی مائع

کی طاقت ضرور ہوگی اور یہہ طاقت پانیکے دباؤ کی مقدار کی برابر اور جہت عمل میز مخالف ہوگی وسیلہ سے صاف ظاہر ہے اور تجربہ مفصلہ ذیل سے ثابت ہو جائیگی کسی شیشہ کے برتن میں سے آلہ مخراج الہوا کے وسیلہ سے ہوا کو بالکل نکالدو جبکہ اخراج ہوا کا ایک خاص مقدار پر پہونچیگا تو بیرونی ہوا اسکے دباؤ سے وہ شیشہ کا برتن ٹکڑے ٹکڑے ہو جاویگا اور یہہ بات کہ کسقدر ہوا نکالنے پر برتن ٹوٹ جاویگا اوس برتن کی مضبوطی پر منحصر ہے اور متحرک ہوا کا دباؤ ہوا کی چکی اور کشتی بادبانونکے وسیلہ سے چلنے اور چیزون سے ظاہر ہے -

## سیالات

۲ - ایسے تمام جوہر جیسے کہ پانی تیل پارہ دہوان ہوا اور ہر قسم کے گیس سیال کہلاتے ہین مگر سیال کی تعریف کے لئے اوس خاصہ کا ہونا ضرور ہے جو کہ ان تمام سیال مین مشترک ہے یہہ خاصیت اون کی کمال درجہ کی حرکت پذیری ہے یعنی قابل انقسام ہونا اور بغیر کسی طاقت کے کل جسم سے جدا ہونے مین پائی جاتی ہے کسی قسم کی مزاحمت جو محسوس ہو سکے اونکے اجزا کے علیحدہ کرنے مین معلوم نہین ہو سکتی - اگر بہت پتلی ہتپالی پانی مین غرق کی جاوے تو غرق ہوتے وقت پانیکی مزاحمت اوسکے سطح کی سمت مین اسقدر کم ہوتی ہے کہ یہہ معلوم ہوتا ہے گویا کامل سیال مین مماسی عمل پیدا کرنے کی قابلیت نہین ہے یا یون کہو کہ سیال مصادمہ یا رگڑ کی قسم کا کوئی عمل پیدا نہین کر سکتا جیسا کہ اوسوقت ظہور مین آتا ہے جبکہ ہتپالی کو دو لکڑی کے متوازی اور پیوستہ تختون کے بیچ مین سے کھینچتے ہین اسلئے سیال کی تعریف اسطرح سے ہو سکتی ہے سیال ایک جوہر ہے جسکے جسم کو ہر ایک سمت مین آسانی سے تقسیم کر سکتے ہین اور جسکی اجزاء مقدار مین خواہ

# سکون المائعات والسیالات

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## باب اوّل

۱ - مشاہدہ سے معلوم ہوتا ہے کہ سیالات مین دباؤ پیدا کرنے کی
قابلیت ہے - پانی مین ہاتھہ ڈبونے کے لیئے کچھہ طاقت درکار ہوتی ہے اور
یہہ طاقت اوسوقت زیادہ تر محسوس ہوتی ہے جبکہ کوئی ہلکی چیز جیسے لکڑیکا
ٹکڑا یا کاک پانی مین غرق کرکر اوسکو اوپر آنے سے روکین - اور یہہ مزاحمت پانیکی
جو اوس شی کو اندر جانے سے روکتی ہے اوس شی کی حجم یا سطح کی متناسب ہوتی
ہے اور اوس مزاحمت کا باعث پانیکا دباو ہے جو کہ اوس شی کی سطح پر عمل
کرتا ہے - اگر کسی برتن مین جو پانیسے بہرا ہوا ہو کوئی سوراخ کیا جاوے اور
اوس سوراخ پر ایک دہات کا پتر الگا دیوین جو پانیکو نکلنے سے روکے تو اوس
پترہ کو قایم رکہنے کے لئے ایک خاص مقدار . . . . . . . . . . .

تجری عیون العلم من بیت العلوم کما تری * لیت ان ساعیو المعانی فی الفجاج من اجبالها



رسالہ علم

# سکون سیّالات

از کتاب پروفیسر بیزنٹ صاحب

تا باب ہشتم معہ امثلہ و جوابات وغیرہ

مترجمہ مولفہ مولوی محمد حسین صاحب میکلوڈ عربی فیلو پنجاب

یونیورسٹی کالج و اسسٹنٹ پروفیسر ریاضی و فلسفہ اورینٹل کالج لاہور



حسب ہدایت

ڈاکٹر جے ڈبلیو لائیٹنر صاحب بہادر ایل ایل ڈی

رجسٹرار پنجاب یونیورسٹی کالج لاہور

در مطبع انجمن پنجاب بسعی کارپردازان مطبع طبع گردید